# میلاد النبی ﷺ

میلاد النبی ﷺ کے موضوع پر حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ کے

فکر انگیز مواعظ کا مجموعہ

حکیم الامت

حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

ناشران:

بک کارنر شوروم

بالمقابل اقبال لائبریری، بک سٹریٹ جہلم

نام کتاب ............ میلاد النبی ﷺ
مصنف ............ حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ
کمپوزنگ ............ بک کارنر شوروم جہلم
پروف ریڈنگ ............ مرزا صفدر بیگ / حافظ عمر
سرورق ............ امر شاہد
مطبع وناشر ............ بک کارنر
پرنٹرز پبلشرز اینڈ بک سیلرز جہلم
ہدیہ ............ [illegible]/- روپے



ملنے کا پتہ:
بک کارنر شوروم
بالمقابل اقبال لائبریری، بک سٹریٹ، جہلم
فون نمبر: 0544-614977 موبائل: 0321-5440882
ای میل: showroom@bookcorner.com.pk
www.bookcorner.com.pk




# فہرست


کلمات بابرکت حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی ... 11

**وعظ النور** ... 13

آیت میں نعمتوں پر امتنان ہے: ... 14
اس آیت کو اختیار کرنے کی وجہ: ... 14
فضیلت ذکر رسول اللہ ﷺ ... 15
حضرت حاجی صاحب کے استغراق فی التوحید کی حکایت: ... 15
تحقیق اسماء جلالیہ وجمالیہ: ... 15
من احب شیاً واکثر ذکرہ: ... 16
ذکر ولادت حضور ﷺ کے مساوی درجہ میں ہیں: ... 17
حضور ﷺ کا غصہ اور خفگی بھی مثل دیگر حالات لائق ذکر ہے: ... 18
حضرت ابوذرؓ کی محبت کی حکایت: ... 18
حضرت شاہ ابوالمعالی رحمۃ اللہ علیہ کی حکایت: ... 19
عود بذکر حضور ﷺ ... 19
افضلیت وترجیح ذکر افعال واحکام بذکر ولادت: ... 20
حضور ﷺ کے حالات ولادت شریفہ کے متعلق شرعی ضابطہ: ... 20
قیام مولد کی حقیقت واصل: ... 21
متقشفین کی تصنع سے بچنے کی حکایتیں: ... 21
قیام مجالس مولود مروجہ سے ہمارا منع کرنا موجہ ہے: ... 22
نفس قیام منع نہیں ہے: ... 22
قیام وجدی میں تمام اہل مجلس کے قیام کی وجہ: ... 22
شاہجہان پور کے ایک صوفی کی حکایت: ... 23
ہم قیام رسمی کو منع کرتے ہیں نہ کہ حالت وجدیہ کو: ... 23
مولودیوں میں کسی کے اندر بھی قیام کے شرائط موجود نہیں ... 23
قیام مولد رسمی کے مرتبہ میں نہیں رہا بلکہ فساد عقائد تک نوبت پہنچی ہے: ... 23
بعض لوگ ترک قیام کو ترک ادب سمجھتے ہیں: ... 24

حضور ﷺ کے تمام احکام و افعال کا ذکر حضور ﷺ ہی کا ذکر ہے: 24
تمام اذکار و احکام نبوی میں سے ذکر میلاد ہی کو لوگوں نے کیوں اختیار کیا ہے: 25
اہل مولود کی محبت رسول کی مثال 25
ایک صحابی کی سچی محبت نبوی کی حکایت 26
سچی محبت کے آثار: 26
رسم جدید عید میلاد النبی اور اس کے مقاصد 27
اہل بدعت کو اہل حق کی ضد نے مجبور کر رکھا ہے: 27
اہل حق سے ایک ضد کرنے والے کی حکایت: 28
بعض لوگ مجلس ولادت مروجہ کرنا باعث برکت جانتے ہیں: 28
بعض لوگ رونق تقریب کے لئے مولود کراتے ہیں: 28
ہمارا مسلک و اعتقاد رسم مولد کے بارے میں: 29
طاعون کا علاج حضور ﷺ کا ذکر شریف ہے: 29
ایک شاعر کی حکایت: 30
حضور ﷺ کے ذکر کی ترغیب اور روایات موضوعہ اور لغویات سے تحذیر 30
حضرت سلطان جی رحمۃ اللہ علیہ کی حکایت: 31
آجکل لوگ خوش الحانی کے طالب ہیں: 32
آواز صاف ہونے کا ایک عجیب طریق: 32
عاشق کے موٹا ہونے کے معنی: 32
خوش الحانی مطلوب کی حقیقت: 33
حضور ﷺ کے ذکر شریف کا طریق: 33
کتاب نشر الطیب پڑھنے کی ترغیب اور طریقہ: 34
آیت صدر کو بیان کرنے کیلئے اختیار کرنے کی دوسری وجہ: 35
منع التخصیص وقت از ذکر شریف 35
آدم ﷺ کا جنت سے دنیا میں نزول فرمانا نعمت ہے: 35
ماہ ربیع الاول کے فضائل اور پھر ان فضائل سے تخصیص اس کی پھر بھی ممنوع ہے: 36
دوشنبہ اور جمعہ کی فضیلت میں دو اعتبار 37
رسم عید میلاد النبی ﷺ کا بے اصل و بدعت ہونا اور بدعت کی حقیقت مختلف پہلوؤں سے: 38
نفس ذکر شریف کا تاکد: 43





آیت صدر قد جاءکم الخ کی تفسیر اور ختم وعظ: 43
یوم ولادت کو عید منانے یا یوم وفات کو ماتم منانے کی ممانعت کا ایک نہایت لطیف اور عجیب نکتہ: 44
وعظ الظّہور 46
(اشعار مثنوی) قال مولانا الرومی فی الدفتر السادس من المثنوی 47
الوعظ...... تمہید متعلق مجموعہ وعظ و تعیین مضمون: 50
غلو فی الدین کی حقیقت اور اس سے ممانعت: 51
حق تعالیٰ کی حمد میں بھی غلو پایا جا سکتا ہے: 51
مدح اور حضور ﷺ کی نعت کے اندر غلو کا ناجائز ہونا اور اس کی حد شرعی: 52
آج کل لوگ ذکر ولادت میں حدود کی رعایت نہیں رکھتے ہیں: 53
وعظ ہذا میں حضور ﷺ کی تشریف آوری کا راز بیان فرمانے کی وجہ: 53
قرآن مجید کے اندر قصص و واقعات سے ان کی غایات مقصود ہیں: 54
راز ولادت شریفہ کو صوفیہ کے طرز پر بیان کیا جائے گا: 55
صوفیہ کی تحقیقات مخترع نہیں بلکہ ثابت بالکتاب والسنۃ ہیں: 56
صوفیہ کے اسرار اور تحقیقات کی صحت کا معیار: 56
جاہل فقیروں کی جہالت کی دو حکایتیں: 56
ماہ ربیع الاول کی فضیلت ایک عجیب طرز سے: 57
جواب اس شبہ کا کہ اہل بدعت اور تعیین سنت میں کیا فرق رہا۔ جبکہ اس بیان کے لئے ماہ ربیع الاول کی تخصیص کی گئی: 58
تمہید اصل مقصود: 60
مثنوی شریف مولانا رومی اور مولانا روم کی خوبیاں اور مولانا کی جامعیت و اعتدال: 60
آغاز مقصود: 63
قوم لوط کا قصہ: 63
حضرت مولانا فخر نظامی رحمۃ اللہ علیہ کے تصرف کا قصہ: 63
خلاصہ آیت کریمہ لعمرك الخ: 64
آیت لعمرك انهم لفی سكرتهم سے محبوبیت نبویہ کا استنباط: 64
حق تعالیٰ کی غیرت کا اقتضاء بعض اولیاء اور انبیاء کی بعض شانوں کا اخفا کیا ہے: 65
آیہ مذکورہ سے محبوبیت کیسے سمجھی گئی 65
جواب اس شبہ کا کہ کسی شے کی قسم کھانے سے محبوبیت نہیں سمجھی جاتی 66

قرآن واحادیث سمجھنے کیلئے علوم عقلیہ کی ضرورت اور یہ کہ اگر فطرت کج ہے تو علوم عقلیہ کی تحصیل کی ضرورت نہیں: 66
حضرت شاہ سید احمد اور مولانا شاہ اسمٰعیل صاحب شہید کا قصہ: 67
تحصیل سے مراد علوم کی تحصیل ہے۔ صنع وتحصیل نہیں: 68
علماء کو دولت باطنی جلدی حاصل ہونے کا راز: 68
ہر شے کا شرف اس کی نوع کے اعتبار سے ہوتا ہے: 68
جواب شبہ مذکور: 69
حضور ﷺ کی ذات کا شرف اور حیات النبی ﷺ کی تفصیل: 69
مدعیان محبت نبویہ نے حضور ﷺ کی تشریف آوری کا راز ہی نہیں سمجھا: 71
حق و باطل کی مثال: 72
حضور ﷺ کی تشریف آوری کی غایت اور راز فیض فناء و بقاء کا افاضہ ہے: 72
مختصر فہرست مضامین متعلقہ افاضہ اور بقاء: 72
فناء اور بقاء کے معنی: 73
حضور ﷺ کا فناء و بقاء کے فیض میں کامل ہونا: 75
لفظ اصطلاحی زاہد و جاہل کے معنی: 76
حضور ﷺ خود بھی فانی و باقی تھے: 76
فیض باطنی کوئی مخفی اور راز کی شے نہیں ہے: 77
جمال احمدی کی یکتائی اور فناء و بقاء کے درجہ فضیلت میں آپ کا کامل ہونا: 77
غیرت نبویہ اور اس کا اقتضاء: 78
غیرت نبویہ کا مقولہ زبان حال سے: 79
دعویٰ رسوائی کا سبب ہے اور اتباع سلامتی کا رستہ ہے: 79
ایک میاں جی اور مہاجن کی لڑکی کا قصہ بر سبیل تمثیل: 79
آپ ﷺ کا شان تکمیل میں بے نظیر ہونا اور استعداد تکمیل کا طریقہ آپ ﷺ کے اتباع میں منحصر ہونا: 82
تفسیر تعبیر کی تحقیق: 82
جواب اس شبہ کا کہ انا فتحنا پر لیغفر لک اللہ کیسے مرتب ہوا: 83
تائید مضمون کتاب تحذیر الناس مصنفہ مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ از مثنوی مولانا رومیؒ: 85
حضور ﷺ کے فناء و بقاء کا فیض اب کس سے حاصل کرنا چاہئے: 86
معنی لطیف آیہ ما کان محمد ابا احد الخ وجواب تعارض وازواجه امهاتهم کہ جس سے ابوت حضور ﷺ کی ثابت ہوتی ہے: 87





## وعظ السُّرُورْ 89

تمہید وعظ ہذا: 90
جو شے دائر ہیں السنۃ والبدعۃ ہو تو وہ سنت واجب الترک ہے: 91
حق تعالیٰ کی ہر نعمت قابل شکر ہے، خصوصاً تشریف آوری حضور ﷺ: 92
حضور ﷺ دینی و دنیوی نعمتوں کے سرچشمہ ہیں تمام عالم کیلئے: 92
اہل حق پر یہ بڑا بہتان ہے کہ وہ حضور ﷺ کے ذکر سے مانع ہیں: 93
جو شے خلاف قواعد شریعت ہے وہ قابل روکنے کے ہے: 93
حضور ﷺ کے ذکر شریف سے کسی مسلمان کو مفر نہیں: 95
غیرت کا مقتضا یہ ہے کہ حضور کا ذکر ہر وقت ہو اس کے لئے جلسہ کے منعقد کرنے کی ضرورت نہیں: 96
بڑا معیار محبت کا اطاعت حبیب ہے اور اہل میلاد اس سے خالی ہیں: 97
تفسیر آیہ کریمہ مذکورہ صدر مذکور: 98
بعض سالکین کا ایک سخت مغالطہ مع اس کے حل کے: 98
عود بہ تفسیر آیہ کریمہ: 100
ہم لوگوں میں نیاز کی شان نہیں ناز ہی ہے اور وہ بے محل ہے: 101
ناز بیجا کا انجام ہلاکت ہے مع ایک حکایت تمثیلیہ: 102
حق تعالیٰ پر اس ناز بیجا کی وجہ وعلت مع حکایات: 103
معتزلہ کی غلطی اس مسئلہ میں کہ وہ اللہ تعالیٰ پر اپنا حق سمجھتے ہیں۔ مع جواب: 104
اس آیت میں رحمت اور فضل سے قرآن مجید مراد ہے: 104
دوسری آیت میں رحمت اور فضل سے کیا مراد ہے: 104
آیہ کریمہ صدر وعظ میں فضل اور رحمت سے مراد حضور ﷺ کی ذات بابرکات ہے: 105
حضور ﷺ کے وجود باجود پر فرح کا مامور بہ ہونا اور بدلالت آیت قل بفضل اللہ الخ: 106
حضور ﷺ کے وجود باجود پر جو فرح کا امر ہے اس میں مابہ الفرح کیا ہے: 106
ذکر ولادت شریف اور نبوت شریفہ میں بڑا فرق ہے: 107
نبوت شریفہ پر ولادت شریفہ سے زیادہ خوش ہونا چاہئے: 108
مجالس میلاد مروجہ میں آجکل احکام ومسائل کا ذکر کرنا نامناسب جانتے ہیں: 108
مجالس میلاد میں مجمع کثیر کے اجتماع اور مجالس وعظ میں مجمع قلیل ہونے کی اصلی وجہ: 108
تعلق ولادت نبی ﷺ و یحییٰ ﷺ مذکورہ قرآن سے شبہ اور اس کا جواب: 109

بعض لوگوں کا گمان ہے کہ ولادت نبوی بطریق متعارف نہیں ہوئی: 110

دلیل اس امر کی حضور ﷺ کی ولادت شریفہ بطریق معہود ہوئی ہے: 110

حضور ﷺ کی ولادت بطریق متعارف ہونے کی حکمت: 111

حضور ﷺ کے جملہ کمالات نہایت لطیف ہیں: 111

چند ابیات مثنوی مولانا رومی مع شرح: 113

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی سطوت وشوکت وقصہ دریائے نیل: 115

عود بشرح ابیات مثنوی شریف: 116

قصہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ در ذیل شرح اشعار مثنوی شریف: 116

آغاز مقصود وعظ یعنی اظہار فرحت علی ذکر رسول ﷺ کا طریقہ صحیح کیا ہے: 118

مجالس میلاد کرنے والے دو قسم کے ہیں بعض کی نیت اچھی اور بعض کی بری ہے: 118

تمام رسوم بدعات کے مٹ جانے کا ایک عجیب سہل طریقہ: 119

قاعدہ کلیہ بدعت وسنت کے پہچاننے کا: 120

بدعت اور سنت میں ایک عجیب فرق: 121

رسم میلاد النبی کی تردید دلائل اربعہ سے: 121

دلیل اول کتاب اللہ: 122

دلیل دوم حدیث رسول اللہ ﷺ حدیث اول: 122

حدیث دوم: 122

حدیث سوم: 124

روضہ اقدس پر اجتماع الزیارۃ کے شبہات کا جواب: 124

زیارت شریف کا باعث قربت اور آکد المستحبات ہونا: 125

قصد قبر شریف کی مانعین کی غلط فہمی اور جواب حدیث لاتشد الرحال الخ: 126

حدیث چہارم: 126

دلیل سوم اجماع: 127

دلیل چہارم قیاس: 127

رسم عید میلاد کی تائید کے دلائل مع جوابات: 128

استدلال اول آیت قل بفضل اللہ الخ سے مع جوابات: 128

دوسرا استدلال از حدیث در قصہ ابولہب: 129

تیسرا استدلال آیت واذ قال الحواریون الخ مع جواب: 129





چوتھا استدلال مع جواب: 130

پانچواں استدلال مع جواب: 131

رسم عید میلاد پر عقلی کلام: 132

رسم عید میلاد کی ایک عقلی دلیل مع جواب: 133

خاتمہ وعظ: 134

ضمیمہ وعظ ہذا: 134

خلاصہ مقصود وعظ یعنی حصہ دلائل وجواب دلائل متعلقہ عید المیلاد در قم زدہ حضرت مولانا صاحب مدظلہم العالے 135

## وعظ الحُبُور 142

حضور ﷺ کی بعثت کی اصل غایت ایمان اور اعمال صالحہ ہے: 144

حضور ﷺ کے دبدبہ کا بیان: 144

حق تعالیٰ کو اپنے اوپر قیاس کرنے کی غلطی: 146

ایک نیم ملا کا غلط معنی سمجھنے کے سبب حافظ کو قتل کر دینا: 147

عورت کی حکایت کہ اس نے اللہ تعالیٰ کو اپنے اوپر قیاس کیا: 148

مثل سابق کئی نادانوں کی حکایتیں: 148

بعض احکام کا حسن وقبح عقلی بمعنی مدرک بالعقل ہونا اور بعض کا نہ ہونا: 151

حضور ﷺ کے نور کے برکات کی دو قسم ہیں ایک اشیاء کے حضور ﷺ سے متعلق ہیں، دوسرے اہل معرفت کے صدور سے: 152

عید میلاد منانا بدعت وضلالت ہے: 153

انبیاء کی حیات برزخیہ شہداء کی حیات سے قوی ہے: 154

حضور ﷺ کے روضہ اقدس کی طرف دو شخص ملعون کی سرنگ کھودنے کا واقعہ: 155

حضور ﷺ کی قبر اقدس کا معجزہ: 156

جس قطعہ سے جسم اقدس مس کئے ہوئے ہے وہ عرش سے بھی افضل ہے: 156

استویٰ علی العرش کی تفسیر بدیع: 157

فرق لیبرتا ہیہ کے عدم خلود پر ایک شبہ کا جواب: 158

وعظ دوم ملقب بالحضور ﷺ نور الصدور: 160

صحابہ سلف کا تبرکات کے ساتھ معاملہ: 161

گلی میں فاتحہ: 161

| | |
|---|---|
| خواب بابت جبہ شریف: | 162 |
| بعض مکتوبات محترمہ کے دوسرے تبرکات کا قبر میں رکھنا جائز ہے: | 164 |
| بعض محبین کی حکایت: | 170 |
| بدعات کے لئے وقف ناجائز اور باطل ہے: | 170 |
| جبہ شریف کیلئے نذریں ماننا حرام ہیں: | 171 |
| گیارہویں کرنے والوں کی تاریخ غلطی: | 172 |
| **وعظ الشُّذُور** | 174 |
| انقلابات امت کی اصلاح متعلق حضرت رسالت ﷺ | 174 |
| تتمہ مضمون سابق | 177 |
| رسول مقبول ﷺ کی افضلیت جبرئیل علیہ السلام پر: | 182 |
| از نشر الطیب چھتیسویں فصل: | 187 |
| بعض حکم ورود شریف | 191 |
| ضمیمہ الشذور یعنی مکتوب محبوب القلوب | 195 |
| محفل میلاد کی تحقیق اور اس کا بیان کہ جناب نبوی کے ساتھ دنیا کے بادشاہوں کا سا برتاؤ بے ادبی ہے | 211 |
| یہ حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کی ایک مختصر اور جامع تحریر ہے جو رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ کے متعلق بعض اغلاط کے رفع کے لئے لکھی گئی ہے: | 213 |
| پہلا مراسلہ از طرف حضرت مولانا تھانوی مدظلہ العالی | 215 |
| جواب مراسلہ از طرف حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ | 217 |
| دوسرا مراسلہ از طرف حضرت مولانا تھانوی مدظلہ العالی | 217 |
| جواب مراسلہ دوم از حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ | 222 |
| تیسرا مراسلہ از مولانا اشرف علی صاحب مدظلہ العالی | 225 |
| جواب مراسلہ سوم از طرف حضرت مولانا گنگوہی مدظلہ العالی: | 228 |
| چوتھا مراسلہ از مولانا الحاج المولوی اشرف علی صاحب مدت فیوضہ: | 230 |
| جواب مراسلہ چہارم از حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ: | 233 |
| پانچواں مراسلہ از مولانا المولوی اشرف علی صاحب دام اللہ ظلہ: | 236 |
| ترجمہ مراسلات | 238 |
| جواب حضرت مولانا قدس سرہ | 240 |






بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# کلمات بابرکات

## حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ

بعد حمد و صلوٰۃ یہ میرے پانچ وعظوں کا مجموعہ ہے جو ۱۳۳۱ھ سے ۱۳۳۵ھ تک کے ماہ ربیع الاول کی مختلف تواریخ میں مسلسل بیان کیے گئے، چار تو احقر نے خود بیان کئے اور ایک آخر کا احقر نے خود لکھا اور ایک عزیز سے بیان کرا دیا، جس کا مضمون مشترک ذکر نبوی ﷺ ہے اور خصوصیات متفاوت، مگر متقارب، اول النور جس میں ذکر شریف کے شرعی آداب ہیں، ثانی الظہور جس میں ولادت شریفہ کا راز بطریق صوفیہ مثنوی مولانا رومی سے بطرز عجیب ذکر کیا گیا ہے، ثالث السرور جس میں ولادت شریفہ پر سرور اور عید میلاد النبی ﷺ پر مفصل کلام کیا گیا ہے۔ رابع الحبور مشتمل بر دو جزو، جس میں ولادت شریفہ کی اصل و غایت بعثت نبویہ کا ہونا اور نور مبارک کے برکات ظاہرہ و باطنہ اور تبرکات کے ساتھ معاملہ اور بارھویں کا حکم بیان کیا گیا ہے، خامس الشذور جس میں حقوق حضرت نبویہ و حکمت درود شریف و عدد و ذکر شریف اور اس کے ضمیمہ میں مکتوب محبوب القلوب لکھا گیا ہے۔

مسئلہ ذکر ولادت شریفہ نبویہ و فضائل مصطفویہ کے متعلق اختلاف و افراط و تفریط ہو رہی ہے اس کی تحقیق کے لئے یہ مواعظ بالکل کافی و وافی ہیں اور یہی سبب ہوا مسلسل پانچ سال تک ان کو بیان کرنے کا۔

ہر چند کہ جدا جدا مطبوع ہوگئے تھے لیکن ہمیشہ سے یوں دل چاہتا تھا کہ ان سب کو اگر ایک جگہ جمع کر کے شائع کیا جاتا تو شائقین کو پورا ذخیرہ ایک جگہ مل جاتا اور اب اس خواہش میں اس وجہ سے تقویت ہوگئی کہ وہ مواعظ قریب قریب نایاب ہوگئے۔ اللہ تعالیٰ جزائے خیر دے مولوی جلال الدین احمد صاحب کو کہ انہوں نے اس کا تہیہ فرمالیا اور اپنے سلسلہ الاحیاء کا اس کو جزو بنادیا اور میں نے اس مجموعہ کا لقب ''مجمع النور'' (مواعظ میلادالنبی ﷺ) رکھ دیا۔ اللہ تعالیٰ اس کو مقبول ونافع فرمادے ع و یرحم اللّٰہ عبداً قال اٰمینا

فقط

اشرف علی تھانوی

عشرہ اخیرہ رجب ۲۸ھ

مقام تھانہ بھون



نبی خود نور اور قرآں ملا نور
نہ ہو کیوں مل کے پھر نورٌ علیٰ نور

# وعظ ملقب بہ

# النور

| این | متی | کم | کیف | ماذا | لم | من ضبط | المستمعون | اشتات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہاں ہوا | کب ہوا | کتنا ہوا | بیٹھ کر یا کھڑے ہو کر | کیا مضمون تھا | سبب وعظ | کس نے لکھا | سامعین کی تعداد | متفرقات |
| جامع مسجد تھانہ بھون | ۲۸ ربیع الاول ۱۳۳۱ھ | ۲ گھنٹے ۳۳ منٹ | بیٹھ کر | آداب متعلقہ ذکر نبوی ﷺ | اسال عید میلاد النبی ﷺ کا جابجا چرچا | سعید احمد تھانوی کان اللہ لہ | تقریباً ۱۵۰ | ہر طبقے کے تھوڑے تھوڑے لوگ موجود تھے |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

الحمد لله نحمده ونستعينه ونستغفره ونؤمن به ونتوكل عليه ونعوذ بالله من شرور انفسنا ومن سيئات اعمالنا من يهده الله فلا مضل له ومن يضلله فلا هادى له ونشهد ان لا اله الا الله وحده لاشريك له ونشهد ان سيدنا ومولٰنا محمدا عبده ورسوله صلى الله عليه وعلى اله واصحابه وبارك وسلم امابعد فقد قال الله تعالىٰ قَدۡجَآءَكُمۡ مِّنَ اللّٰهِ نُوۡرٌ وَّكِتٰبٌ مُّبِيۡنٌ۔

## آیت میں نعمتوں پر امتنان ہے:

یہ ایک مختصری آیت ہے، اس میں حق سبحانہ وتعالیٰ نے اپنی دو نعمتوں کا عطا فرمانا اور ان دونوں نعمتوں پر اپنا احسان ظاہر فرمانا بیان فرمایا ہے، ان دونوں نعمتوں میں ایک تو حضور ﷺ کا وجود باجود ہے اور دوسری نعمت قرآن مجید کا نزول ہے، ایک کو تو لفظ نور سے ذکر فرمایا ہے اور دوسرے کو کتاب کے عنوان سے ارشاد فرمایا ہے اور یہ توجیہ اس آیت کی ایک تفسیر کی بناء پر ہے یعنی جبکہ نور سے حضور ﷺ کا وجود باجود مراد لیا جائے اور اگر دوسری تفسیر اختیار کیا جائے یعنی نور اور کتاب دونوں سے قرآن مجید ہی مراد لیا جائے تو توجیہ بالکل جائے گی اور اس صورت میں عطف کتاب کا نور پر باوجود اتحاد ذات کے تغایر حیثیت وصفت کے اعتبار سے ہوگا کہ ایسی کتاب عطا فرمائی کہ اس میں ایک صفت نوریت کی ہے اور دوسری صفت کتابیت کی ہے اور اس توجیہ کی بناء پر بھی وہ تعداد نعمت فوت نہ ہوگا، یعنی وہ دو نعمتیں اب بھی رہیں گی لیکن ایک پر دلالت مطابقی ہوگی اور دوسری پر دلالت التزامی، یعنی قرآن مجید پر تو دلالت مطابقی ہے جیسا کہ ظاہر ہے اور چونکہ قرآن مجید کا نزول حضور ﷺ پر ہوا اور حضور ﷺ کی برکت سے ہم کو یہ نعمت عطا ہوئی، اس لئے اسی کلام میں بطریق لزوم حضور ﷺ کے وجود باجود پر بھی دلالت ہوگی بہر حال دونوں بطریق مطابقت مذکور ہوں یا ایک بطریق مطابقت اور دوسری بطریق لزوم مگر ہر حال میں اس آیت میں دو نعمتوں کا ذکر ہے، یہ حاصل ہے، اس آیت کا، مگر قبل اس کے کہ اس کے متعلق کچھ بیان کیا جائے۔

## اس آیت کو اختیار کرنے کی وجہ:

اس سوال کا جواب دیتا ہوں کہ اس وقت اس کے بیان کرنے کی کیا ضرورت ہوئی، تو اول تو یہ سوال ہو ہی نہیں سکتا، کیونکہ حضور ﷺ کا ذکر مبارک ایسا نہیں کہ اس پر یہ سوال ہو سکے، مگر یہ سوال ہمارے کم سمجھ مدعیان محبت اخوان کی بدولت پیدا ہے اور وہ وہ لوگ ہیں جو آجکل مولد میں تخصیصات کے پابند ہیں سوان حضرات نے حضور ﷺ کے ذکر کو خاص خاص ازمنہ کے ساتھ مختص کر دیا ہے جیسے بعض مدعیان محبت حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے ذکر حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو محرم کے ساتھ خاص کر دیا ہے۔ ایسا ہی مدعیان محبت نے حضور ﷺ کے ذکر مبارک کو ربیع الاول کے ساتھ خاص کر دیا ہے اور عجب نہیں کہ میرے اس وقت کے اس بیان سے کسی کے ذہن میں یہ بات آئی ہو کہ یہ بیان بھی شاید اسی وجہ سے ہو رہا ہے کہ یہ مہینہ اس بیان کا ہے اور اس کے ذہن میں آنے سے دو قسم کے لوگوں کو دو تعجب پیدا ہوئے ہوں متمسکین فی التخصیصات کو تو یہ تعجب ہے کہ یہ لوگ تو اس تخصیص پر کلام کرتے ہیں، پھر خود اس کا ارتکاب کرنے کی کیا وجہ۔ کیا ان لوگوں کے قول وفعل مطابق نہیں ہوتے اور مانعین تخصیصات کو



یہ تعجب کہ اس نے محققین کا مسلک کیوں چھوڑا، بہر حال چونکہ ایک خاص جماعت نے ذکر رسول کو خاص کر دیا ہے خاص اوقات کے ساتھ اسی لئے اس وقت میرے اس بیان پر یہ سوال پیدا ہو سکتا ہے، ورنہ یہ سوال بالکل لایعنی تھا اور یہ کسی مسلمان کے دل میں پیدا ہو ہی نہیں ہو سکتا۔

## فضیلت ذکر رسول اللہ ﷺ:

کیا حضور ﷺ کا ذکر مبارک ایسی چیز ہے کہ اس کی نسبت یہ سوال ہو سکے کہ اس وقت اس ذکر کو کیوں اختیار کیا گیا، حضور ﷺ کا ذکر مبارک تو ایسی چیز ہے کہ ہر وقت ہر انسان کے رگ وپے میں جاری وساری ہو بلکہ دوسرے اذکار بھی اسی ذکر کی طرف راجع ہو جایا کریں اور اس کو ہم نے خود مشاہدہ کیا ہے کہ جس سے محبت ہوتی ہے انسان ہر ذکر سے اسی کا ذکر نکال لیتا ہے اور گفتگو کا خاتمہ اسی کے تذکرہ اور یاد پر ہوتا ہے۔

## حضرت حاجی صاحب کے استغراق فی التوحید کی

## حکایت:

حضرت حاجی صاحب نور اللہ مرقدہ کو چونکہ محبت حق اور توحید میں کمال تھا اور توجہ بحق غالب تھی۔ آپ ہر بات کو توحید کی طرف منعطف فرماتے تھے چنانچہ ایک مرتبہ ایک شخص نے حاضر خدمت ہو کر بعض حکام مکہ کے تشددات کا تذکرہ شروع کیا کہ یوں ظلم کرتے ہیں، یوں پریشان کر رکھا ہے، مگر وہاں تو دل میں ایک ہی بسا ہوا تھا اور یہ حالت تھی کہ۔

خلیل آسا در ملک یقین زن
نوائے لا احب الآفلین زن

اور یہ حالت تھی کہ۔

ہمہ شہر پر زخوباں منم وخیال ماہے
چہ کنم کہ چشم یک بیں نہ کند بکس نگاہے

پس معاًہی فرماتے ہیں کہ آجکل اسماء جلالیہ کا نزول ہو رہا ہے اور اس کے بعد خدا تعالیٰ کے اسماء جمالیہ وجلالیہ یعنی لطیفہ وقہریہ کی تحریک ہونے لگی۔

## تحقیق اسماء جلالیہ وجمالیہ:

اور اس اسماء جمالیہ اور جلالیہ کے وہ معنی نہیں جن کو عاملین اسماء جلالیہ وجمالیہ کہتے ہیں

اور جن میں ان کے نزدیک گوشت چھوڑ دینا ضروری ہے وہ تو ایک مخترع اصطلاح ہے بلکہ مراد اسماء جلالیہ سے اسماء قہریہ اور اسماء جمالیہ سے اسماء لطفیہ ہیں۔ تو یہ تحقق وغیرہ جو کچھ ہوتی ہے، یہ اللہ تعالیٰ کے اسماء کا ظہور ہوتا ہے اور اس میں اللہ تعالیٰ کی حکمتیں ہوتی ہیں، ظلم و ستم اگرچہ ہمارے افعال ہونے کی حیثیت سے اور ہمارے اعتبار سے معصیت ہے مگر اس کی تخلیق و تکوین میں بھی خدا تعالیٰ کے مصالح اور بہت سی حکمتیں ہوتی ہیں، حتیٰ کہ میں نے اپنے استاد سے سنا ہے کہ دنیا میں چوری ہوتی ہے، مگر اس کا وجود بھی حکمت سے خالی نہیں ہے۔ اگرچہ یہ تو اعتقاد ہے کہ خدا کی حکمت نے چاہا کہ کوئی ایسا ہو اور کوئی ایسا ہو اور اس فعل میں گناہ بھی ہوگا، بوجہ اس کے اختیاری ہونے کے مگر یہ ایسا ہے جیسے گھر میں پاخانہ ہوتا ہے کہ وہ تمام قطعات سے ارذل ہے لیکن مکان بغیر اس کے ناتمام ہے ایسا ہی عالم بدون کفر کے ناتمام ہے۔ ایک مرتبہ مجھے خیال ہوا کہ بزرگوں کے برکات کا تو مقتضا یہ ہے کہ ان کے مزارات پر خرافات نہ ہوا کرتے اسی شب خواب میں یہ شعر وارد ہوا۔

در کارخانہ، عشق از کفر ناگزیر است
آتش کرا بسوز دگر بولهب نہ باشد

اسی طرح چوری کیسی بری چیز ہے، مگر بہت سی حلال روزیاں اس کی بدولت ہیں، مثلاً لوہاروں سے عمدہ عمدہ قفل بنوائے جاتے ہیں، اور اسی کی بدولت بڑھئی سے مضبوط کواڑ تیار کرائے جاتے ہیں، پاسبانوں کو بڑی بڑی تنخواہیں دی جاتی ہیں، یہ سب اسی کی بدولت ہے، تو اسماء جلالیہ کے ظہور کے یہ معنی ہیں۔ تو حضرت حاجی صاحب فرمانے لگے کہ آجکل اسماء جلالیہ کا ظہور ہو رہا ہے، نتیجہ یہ ہوا کہ وہ غیبت وغیرہ سب بھاگ گئی تو جس کے دل میں کوئی چیز بسی ہوئی ہوتی ہے۔ اس کو ہر چیز میں اسی کا ذکر یاد آتا ہے جب ادنیٰ ادنیٰ چیزوں کی محبت کا یہ اثر ہے تو جن لوگوں کو خدا اور رسول کی محبت نصیب ہے، ان کا تو کیا ذکر ہے جو لوگ دنیا کی کسی عورت یا کسی مرد پر عاشق ہو جاتے ہیں۔ ان کو دیکھئے، کہ ہر بات میں ہر تذکرہ میں ان کو اس کی یاد لگی رہتی ہے۔

## من احب شیاء اکثر ذکرہ:

ایک کنجوس کی حکایت ہے کہ اس نے اپنے کسی دوست کو ایک مرغی دیدی تھی اب جب کبھی کسی بات کا تذکرہ آیا، اس کو فوراً وہ مرغی یاد آتی کہ زید اس دن گیا تھا جب ہم نے تم کو مرغی دی تھی، فلاں واقعہ اس دن ہوا تھا جب ہم نے تم کو مرغی دی تھی، غرض جو واقعہ ہوتا اس پر یہی ذکر، وہ مرغی ہر واقعہ کا پتہ بتلانے میں اس کے لئے ایسی ہوگئی جیسے ہندوستان کے لئے غدر، کہ غدر میں یوں ہوا تھا اور غدر میں ہماری عمر نو برس کی تھی تو جیسے ہندوستان کے لئے غدر تاریخ ہوگئی تھی۔ ایسے



ہی اس کے لئے مرغی تاریخ ہوگئی، آخر اس دوست نے تنگ آکر مرغی خرید کر اس کے حوالہ کی کہ بھائی تو مرغی لے لے اور اس ذکر کو چھوڑ۔ تو جس چیز کا خیال بندھ جاتا ہے وہ ہر وقت یاد آتی ہے۔

پس جس کو خدا اور رسول سے محبت ہو تو اگر ہر بات میں وہی یاد آئیں تو کیا عجب ہے صحابہ کرام ﷺ کی یہ حالت تھی کہ بات بات میں حضور ﷺ کا تذکرہ آجاتا تھا۔ حضرت ہند ابن ابی ہالہ ﷺ کی نسبت حدیث شریف میں ہے۔ کان وصّافاً لرسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه واٰله وسلم۔ آخر ہم کو دیکھئے کہ ہم مثلاً حاجی صاحب کے سلسلہ میں ہیں تو ذرا سے بہانہ سے اس سلسلہ کے بزرگوں کا ذکر شروع ہو جاتا ہے اور پھر اس کے قطع کرنے کو جی نہیں چاہتا، یہ محض محبت کے سبب ہے، اسی کو کسی نے کہا ہے۔

دید مجنوں را یکے صحرا نورد
در بیابان غمش بنشستہ فرد
ریگ کاغذ بود انگشتاں قلم
می نمودے بہر کس نامہ رقم
گفت اے مجنوں شیدا چیست این
می نویسی نامہ بہر کیست این
گفت مشق نام لیلے می کنم
خاطر خود را تسلی می کنم،

یعنی اگر مسمّیٰ میسر نہیں تو اسم ہی سہی۔ جب نفسانی کیفیت کی یہ حالت ہے تو خدا تعالیٰ کی محبت کی کیا حالت ہوگی۔

عشق مولےٰ کے کم از لیلیٰ بود
گوئی گشتن بہر او اولےٰ بود

کیا خدا کی محبت لیلیٰ کی محبت سے بھی کم ہے، اس کے واسطے تو بہانہ کافی ہے۔

## ذکر ولادت حضور ﷺ کے مساوی درجہ میں ہیں:

اسی طرح حضور ﷺ کا ذکر شریف ہے کہ اس کے واسطے کسی اہتمام کی کیا ضرورت، وہ تو ہر بات میں آجانا چاہئے۔ نیز اس کی بھی کیا ضرورت ہے کہ اگر بیان ہو تو صرف ولادت شریفہ اور معجزات ہی کا بیان ہو۔ آپ کی تو ہر بات ذکر کے قابل ہے۔ نشست و برخاست، اخلاق وعادات، مجاہدات و ریاضات، افعال و احکام، اوامر و نواہی۔ مگر بات یہ ہے کہ انسان کا نفس راحت طلب ہے جس بات میں کچھ کرنا پڑتا ہے اس سے جان چراتا ہے تو ہر بات کے تذکرے

میں چونکہ احکام پر بھی عمل کرنا پڑتا۔ اس لئے اس کو بالکل ترک کر دیا۔ کان پور میں مجھ سے ایک شخص کہنے لگے کہ لوگوں نے مولود شریف کے منانے کا ایک اور بھی طریقہ ایجاد کیا ہے کہ اس میں نماز روزہ وغیرہ کا ذکر کیا جاتا ہے اللہ اکبر! انصاف کیجئے کہ جو لوگ نماز وغیرہ کے تذکرہ کو حضور ﷺ کے ذکر کا منانا کہیں، کیا وہ محب رسول ہیں؟ صاحبو! یہ سب امور بھی تو حضور ﷺ ہی کا ذکر ہیں حضرت مولانا فضل الرحمن صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے مولود کی بابت پوچھا گیا۔ فرمایا کہ میاں ہم تو ہر وقت ذکر مولد کرتے ہیں۔ کیونکہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھتے ہیں۔ اگر حضور ﷺ پیدا نہ ہوتے تو ہم یہ کیوں پڑھتے۔ غرض آپ کا ذکر تو ہر وقت ہی ہونا چاہئے۔

## حضور ﷺ کا غصہ اور خفگی بھی مثل دیگر حالات لائق ذکر ہے:

پھر آپ کی ہر ادا کا ذکر ہونا چاہیے حتیٰ کہ آپ کے غصہ اور خفگی کا بھی ذکر ہونا چاہئے۔ محبوب کی تو خفگی اور تیزی بھی محبوب ہوتی ہے کسی نے کہا ہے۔

تم کو آتا ہے پیار پر غصہ
ہم کو غصہ پہ پیار آتا ہے

محبت وہ چیز ہے کہ واللہ العظیم اگر حضور ﷺ کے غصہ اور عتاب کا بھی ذکر ہو تو مزے لے لے کر ذکر کریں صحابہ کرام ﷺ نے اس راز کو سمجھا تھا اور محبت کی یہ دولت ان حضرات کو نصیب تھی۔

## حضرت ابوذر ﷺ کی محبت کی حکایت:

حضرت ابوذر غفاری ﷺ اکثر آزادی سے پوچھتے تھے اور ان کے مزاج میں تحقیق کا مادہ تھا اور وہ ذرا آزاد تھے۔ لیکن یہ ان کا حال تھا ان پر اس سے ملامت بھی نہیں ہو سکتی مولانا فرماتے ہیں۔

گفتگوئے عاشقاں درکار رب
جوشش عشقست نے ترک ادب
بے ادب ترنیست زوکس در جهاں
با ادب ترنیست زوکس در جهاں

باادب تو اس لئے کہ جان و مال سے حاضر ہے اور بے ادب اس معنی کر کہ اس کے الفاظ ذرا بے ٹھکانے ہوتے ہیں۔ غرض حضرت ابوذر غفاری ﷺ ایک حدیث کے متعلق بار بار دریافت کر رہے تھے تو حضور ﷺ نے تیسری بار میں فرمایا کہ وان رغم انف ابی ذر یعنی تمہارا جی چاہے یا نہ چاہے، مگر اسی طرح ہوگا، حدیث یہ تھی کہ جو شخص لا الٰہ الا اللہ کہہ لے گا وہ جنت میں



داخل ہو جائے گا اور حضرت ابوذر غفاری ﷺ کو اس لئے تعجب ہوا کہ انہوں نے نفس ایمان لانے پر دخول اولی کو مرتب سمجھا تو حضرت ابوذر غفاری ﷺ کی یہ حالت تھی کہ جب کہیں اس حدیث کو ذکر کرتے تھے وہیں پیار میں آ کر مزے لینے کو یہ بھی کہتے تھے کہ وان رغم انف ابی ذر۔

## حضرت شاہ ابوالمعالی رحمۃ اللہ علیہ کی حکایت:

حضرت شاہ ابوالمعالی رحمۃ اللہ علیہ کے ایک مرید حج کو گئے انہوں نے فرمایا کہ جب مدینہ جاؤ تو روضہ اقدس پر ہمارا بھی سلام کرنا۔ چنانچہ انہوں نے عرض کیا۔ وہاں سے ارشاد ہوا کہ اپنے بدعتی پیر سے ہمارا بھی سلام کہنا۔ بدعتی اس لئے فرمایا کہ ان سے بعض باتیں بصورت بدعت صادر ہوتی تھیں اگر چہ واقع میں وہ بدعت نہ تھیں۔ یعنی کسی معذوری کی وجہ سے ان سے بعض افعال ظاہر سنت کے خلاف صادر ہو جاتے تھے۔ تو یہ جب واپس آئے تو حضرت شاہ ابوالمعالی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے پوچھا کہ ہمارا سلام بھی کہا تھا۔ انہوں نے عرض کیا کہ میں نے عرض کر دیا تھا حضور ﷺ نے بھی ارشاد فرمایا کہ اپنے پیر سے ہمارا سلام کہہ دینا۔ حضرت شاہ صاحب نے فرمایا کہ وہی لفظ کہو جو وہاں سے ارشاد ہوا ہے۔ مرید نے عرض کیا کہ حضرت جب آپ کو وہ لفظ معلوم ہے تو پھر میرے ہی کہنے کی کیا ضرورت ہے۔ نیز میں وہ لفظ کیسے عرض کروں آپ نے فرمایا کہ گو معلوم ہے مگر سننے میں اور ہی مزا ہے اور میاں تم خود نہیں کہتے وہ تو حضور ﷺ کا ارشاد ہے تو گویا وہ حضور ﷺ ہی کی زبان سے ادا ہوگا۔ آخر انہوں نے وہی لفظ ادا کر دیا۔ بس ان کی یہ حالت ہوئی کہ وجد میں کھڑے ہو گئے اور بے ساختہ یہ شعر زبان پر جاری تھا کہ۔

بدم گفتی و خرسندم عفاک اللہ نکو گفتی
جواب تلخ می زیبد لب لعل شکر خارا

وجد کرتے تھے اور اس شعر کو پڑھتے تھے۔ خلاصہ یہ ہے کہ محبت وہ چیز ہے جس کے آثار کی نسبت میں پہلے کہا ہے۔

تم کو آتا ہے پیار پر غصہ
ہم کو غصہ پہ پیار آتا ہے

اسی لئے اگر حضور ﷺ ناخوش بھی ہوتے تھے تو صحابہ کرام اس کا بھی ذکر لذت لے کر فرماتے تھے کیوں، اسی لئے کہ از محبت تلخہا شیریں بود۔

## عود بذکر حضور ﷺ:

تو اگر کسی کو حضور ﷺ سے محبت ہو تو کیا وہ ذکر مولد میں نماز روزہ کے ذکر کو ناگوار سمجھے

گا۔ ہرگز نہیں۔ صاحبو حضور ﷺ کا تو اٹھنا، بیٹھنا، سونا جاگنا حتیٰ کہ حوائج ضروریہ میں مشغول ہونا سب عبادت ہے۔

## افضلیت و ترجیح ذکر افعال و احکام بذکر ولادت:

بلکہ ذکر ولادت سے بھی زیادہ برکت کی چیز ہے یہ احکام اور افعال کا ذکر کرنا اس واسطے کہ حضور ﷺ کی ولادت شریفہ تو ایک ہی حیثیت سے ایک نعمت عظیمہ ہے جس پر شکر کر کے ہم اپنے درجات بڑھالیں اور حضور ﷺ کے افعال و احکام دو حیثیتوں سے نعمت ہیں ایک تو یہ کہ یہ آپ کی بدولت ہم کو ملے تو اس عطا پر شکر کریں اور اپنے درجات بڑھادیں۔ دوسرے اس حیثیت سے کہ ہم ان پر عمل کریں اور عمل کر کے قرب الٰہی حاصل کریں۔ نیز تمام شریعت سے غرض یہی ہے کہ ہم اس پر عمل کریں، اور قرب خداوندی ہم کو حاصل ہو، اور یہی وجہ ہے کہ حضور ﷺ نے اپنی تمام عمر میں اپنی ولادت شریفہ کا ذکر تو بہت ہی کم کیا اور احکام کا ذکر بہت زیادہ کیا۔ یعنی نبی کریم علیہ الصلوۃ والتسلیم نے تیئیس سال تک تبلیغ احکام فرمائی ہے۔ ان تیئیس سال میں سے اگر وہ تین سال بھی نکال دیے جائیں جن میں وحی مؤخر رہی ہے تو تمام مدت تبلیغ بیس سال ہوتے ہیں۔ ان بیس برس میں تتبع کر کے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ حضور ﷺ نے اپنی ولادت شریفہ کا جتنے وقت میں ذکر فرمایا ہے۔ اس کی مجموعی مدت غالباً ایک ہفتہ بھی نہیں ہوگی اور اگر ایک ہفتہ بھی مان لیا جائے تو ذکر ولادت اور ذکر احکام میں یہ نسبت ہوگی کہ ایک ہفتہ کم بیس سال تک تو احکام کی تبلیغ فرمائی اور صرف ایک ہفتہ ولادت شریفہ کا ذکر فرمایا تو کیا اتباع سنت کے یہی معنی ہیں کہ جس چیز کو حضور ﷺ نے بیس سال تک ذکر فرمایا ہے اس کو تو بیس منٹ بھی کبھی ذکر نہ کیا جائے اور جس کا ذکر تمام مدت تبلیغ میں چند مرتبہ ہی فرمایا ہے اس کو عمر بھر ذکر کیا جائے۔

## حضور ﷺ کے حالات ولادت شریفہ کے متعلق شرعی ضابطہ:

اتباع سنت تو یہ ہے کہ حضور ﷺ نے اپنی مدت العمر میں جس قدر اپنی ولادت شریفہ کا ذکر فرمایا ہے اسی قدر تم بھی ذکر ولادت کرو اور جتنا احکام کا ذکر فرمایا اسی قدر تم بھی احکام کا ذکر کرو۔ مگر بات یہ ہے کہ ذکر ولادت میں تو آسانی ہے کہ زبان سے ذکر کر لیا اور اس میں کھڑے ہو گئے اور اگر کسی متبع سنت نے اس میں احتیاط سے کام لیا تو اس پر ملامت کی بوچھاڑ شروع کر دی۔ کہیں اس کو وہابی کہنا شروع کیا، کہیں تکفیر کر دی۔ میں کھڑے ہونے کو فی نفسہ منع نہیں کرتا۔ لیکن یہ بھی سمجھ لو کہ اس کی حقیقت کیا ہے؟



## قیام مولد کی حقیقت و اصل:

اس کی حقیقت یہ ہے کہ یہ ایک وجد ہے اور وجد ہوتا ہے واردات پر، تو بغیر کسی وارد کے وجد کی صورت بنانا نہایت درجہ تصنع ہے۔

## محققین کی تصنع سے بچنے کی حکایتیں:

محققین نے یہاں تک احتیاط کی ہے کہ حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ کی مجلس میں ایک شخص کے منہ سے باآواز بلند لفظ "اللہ" نکل گیا آپ نے فرمایا کہ آہستہ کہو، تھوڑی دیر کے بعد اس نے پھر اسی طرح کہا "اللہ" آپ نے فرمایا کہ اس کو مجلس سے اٹھا دو۔ کیونکہ آپ کو معلوم ہو گیا تھا کہ یہ شخص بدوں مغلوبیت کہہ رہا ہے۔

حضرت جنید رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس میں ایک خوش آواز نے ایک شعر پڑھ دیا، اس کو سن کر ایک صوفی کو وجد شروع ہو گیا، لیکن حضرت جنید رحمۃ اللہ علیہ اسی طرح بیٹھے رہے۔ ایک شخص نے پوچھا کہ حضرت آپ کو وجد نہیں ہوا۔ آپ نے فرمایا:۔

وتری الجبال تحسبها جامدة وهي تمر مر السحاب ط میاں تم سمجھتے ہو کہ ہم کو حرکت نہیں ہوئی حالانکہ ہم خدا جانے کہاں سے کہاں پہنچ گئے ہیں۔ مگر وہ حرکت تم کو محسوس نہیں ہوئی اور یہ کیا ضروری ہے کہ اگر کوئی وارد ہو تو اس کو ظاہر ہی کر دیا جائے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے ایک بار وعظ بیان فرمایا۔ بعضوں نے متاثر ہو کر کپڑے پھاڑ ڈالے اسی وقت وحی نازل ہوئی کہ ان سے فرما دیجئے کہ دلوں کو پھاڑو، کپڑے پھاڑنے سے کیا ہوتا ہے۔ مگر اس سے سب کپڑے پھاڑنے والوں پر اعتراض مقصود نہیں۔ اس کا بھی ایک درجہ ہے۔ حضرت شیخ شیرازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

مکن عیب درویش حیران و مست
که غرق است ازاں می زند پائے دست
به تسلیم سر در گریبان برند
چو طاقت نماند گریبان درند

کہ جب بالکل از خود رفتہ ہو جاتے ہیں تو کپڑے پھاڑ ڈالتے ہیں۔ اب یہ تھوڑے ہی جائز ہوگا کہ خواہ مخواہ کپڑے پھاڑنے شروع کر دے جیسے کانپور میں ایک صاحب نے کسی کے مکان پر مولد پڑھا۔ آپ کے پاس کرتہ پرانا تھا، جی چاہا کہ نذرانہ کے ساتھ صاحب خانہ سے ایک کرتہ بھی وصول کریں۔ آپ نے بیان کرتے ہوئے ایک موقع پر پہنچکر نہایت زور سے ایک

وجدی حالت پیدا کی اور کرتہ پھاڑ ڈالا۔ آخر صاحب نے نذرانہ بھی دیا اور شرم کے مارے ایک نیا کرتہ بھی بنادیا۔

## قیام مجالس مولود مروجہ سے ہمارا منع کرنا موجہ ہے:

اب بتلایئے کہ ہم اب بھی اگر منع نہ کریں تو کیا کریں۔

اگر بینم کہ نابینا وچاہ است
وگر خاموش بنشینم گناہ است

ایسے ہی لوگوں کی حالت دیکھ کر ہماری زبان کھلتی ہے اور ہم کو مجبور ہو کر منع کرنا پڑتا ہے۔ بعض خیر خواہ کہتے ہیں کہ اس میں گفتگو کرنے سے عوام میں بدنامی ہوتی ہے مگر آخر کب تک بدنامی کے خوف سے خاموش رہیں گے۔ خاموشی ہی کے بدولت تو یہ منکرات بڑھتے چلے جاتے ہیں۔ اہل حق کا ملامت وبدنامی کے باب میں یہ مذہب ہونا چاہئے۔

ساقیا بر خیز و در دہ جام را
خاک بر سرکن غم ایام را
گرچہ بدنامی است نزد عاقلان
مانمی خواہیم ننگ ونام را

حضرت بایزید بسطامی رحمتہ اللہ علیہ بدنامی سے نہ ڈرے۔ حضرت منصور نہ ڈرے اور بضرورت غلبہ حال کیا کیا کہا۔ مگر سب نے ان کے اقوال کی تاویل کی تو علماء جو بضرورت غلبہ اصلاح شریعت کے موافق کہتے ہیں ان پر کیوں ملامت ہوتی ہے اور ان کے قول کو قبول کیوں نہیں کرتے۔

## نفس قیام منع نہیں ہے:

غرض ہم نفس قیام کو منع نہیں کرتے۔ مگر قیام حرکت وجدیہ ہے اور یہ وارد پر ہوتی ہے تو اگر کوئی شخص وارد کے غلبہ سے مضطر ہو جائے تو اس کو جائز ہے مگر یہ یاد رہے کہ وہ اضطرار کسی خاص مضمون کے ساتھ مخصوص نہ ہوگا۔

## قیام وجدی میں تمام اہل مجلس کے قیام کی وجہ:

اور ابتداء اس کی اس طرح ہوئی ہے کہ ایک شخص مضطر ہو کر کھڑا ہو گیا اس کی حالت کی تائید میں اور اس حالت مستحسنہ کو باقی رکھنے کے لئے حاضرین مجلس بھی کھڑے ہو گئے اور اس کو



علامہ غزالی نے لکھا ہے کہ اگر ایک شخص وجد سے کھڑا ہو جائے تو اس کے ساتھ سب کو کھڑا ہو جانا چاہئے کیونکہ اس کی تائید ہیں اور اس کی حالت کا اتباع ہے۔ علی ہذا حضرت شیخ گنگوہی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جس شخص کو کوئی کیفیت ہو وہ کیفیت خدا تعالیٰ کا مہمان ہے اس کی قدر کرو اور اس کی قدر میں یہ بھی داخل ہے کہ کوئی ایسی حرکت نہ کرو۔ کہ جس سے اس کا دل بجھ جائے اور وہ کیفیت جاتی رہے۔ غرض صوفیہ نے اس کی حالت کو محفوظ رکھنے کے لئے ایسا کیا ہے۔ لیکن مجلس بھر میں اول جو شخص کھڑا ہو گا اس کو ہرگز جائز نہیں کہ وہ مکر کرے۔

## شاہجہان پور کے ایک صوفی کی حکایت:

میں شاہجہان پور میں ایک صوفی سے ملا ہوں کہ وہ سماع سنتے تھے مگر مکار ومصنع نہ تھے اور ان میں یہ بات نہایت غنیمت تھی کہ وہ مسائل کو علماء سے پوچھ لیتے تھے۔ ایک مرتبہ وہ سماع سنتے تھے کہ مجلس میں ایک شخص نے کھڑے ہو کر چٹکیاں بجانی شروع کر دیں انہوں نے فرمایا کہ بیٹھ جاؤ۔ تھوڑی دیر کے بعد وہ پھر اٹھا اور پھر چٹکیاں بجانی شروع کر دیں انہوں نے پھر بٹھلا دیا، تیسری مرتبہ وہ پھر اٹھا تو انہوں نے مجلس سے نکلوادیا۔ غرض محققین صوفیہ اس کا بہت خیال کرتے تھے۔

## ہم قیام رسمی کو منع کرتے ہیں نہ کہ حالت وجدیہ کو:

غرض قیام کی ابتداء یوں ہوئی۔ کہ اول کسی کو وجد ہوا پھر بلا وجد ہی اس کو رسم کرلیا اور ہم اس رسم ہی کو منع کرتے ہیں۔ حالت کو منع نہیں کرتے کیونکہ حالت تو غیر اختیاری ہے۔ اس کو کیونکر منع کیا جاسکتا ہے۔ شیخ شیرازی رحمتہ اللہ علیہ اسی کو کہتے ہیں۔

مکن عیب درویش حیران ومست
کہ غرق است ازاں میزند پاؤ دست

ایسے شخص پر کون اعتراض کرسکتا ہے ہرگز نہیں۔

## مولودیوں میں کسی کے اندر بھی قیام کے شرائط موجود نہیں

مگر ایسے کتنے ہیں آپ سو پچاس مولودیوں کو دیکھئے تو وہاں ایک بھی ایسا نہ ملے گا اور اگر ہوں گے بھی تو بمشکل ایک دو باقی خشک اور میں توسع کرکے کہتا ہوں۔

## قیام مولد رسم ہی کے مرتبہ میں نہیں رہا بلکہ فساد عقائد تک

## نوبت پہنچی ہے:

کہ اگر یہ فعل صرف رسم کے مرتبہ میں رہتا تب بھی ممکن تھا کہ اس پر خاموشی کی جاتی، مگر اب تو یہ غضب ہے کہ اس سے اعتقاد بھی خراب ہونے لگا ہے یعنی بعض لوگ تو یہ سمجھتے ہیں کہ خود حضور ﷺ تشریف لاتے ہیں حالانکہ اس پر کوئی دلیل قائم نہیں اور اگر دلیل میں کسی کا کشف پیش کیا جائے تو اول تو ممکن ہے کہ کشف صحیح نہ ہو۔ دوسرے اگر کشف صحیح بھی ہو تو اس کا خلاصہ یہ ہوگا۔ کہ کسی مجلس خاص میں کسی صاحب کشف کو ایسا مکشوف ہوا تو اس سے دوام پر کیونکر استدلال ہوسکتا ہے اور یہ کیسے کہا جاسکتا ہے کہ جب ایسا ہوگا تو ایسا بھی ہوگا۔ یعنی جب مولد ہوگا۔ تشریف آوری بھی ضرور ہوگی۔ لزوم اور دوام کے لئے تو کسی مستقل دلیل کی ضرورت ہے (واذ لیس فلیس) تو یہ اعتقاد بے بنیاد اور خلاف شریعت ہوا۔ تو اس کی اصلاح واجب ہوئی۔

## بعض لوگ ترک قیام کو ترک ادب سمجھتے ہیں:

بعض لوگوں کا یہ اعتقاد ہے کہ حضور ﷺ تشریف تو نہیں لاتے لیکن اس ذکر کی وقت جو شخص قیام نہ کرے۔ وہ بے ادب ہے۔ لہذا قیام کرنا چاہئے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ حدیث شریف میں ہے صحابہ ارشاد فرماتے ہیں کہ كُنَّا لَا نَقُوْمُ لَهٗ لِمَا كُنَّا نَعْرِفُ مِنْ كَرَاهِيَّتِهٖ لَهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تو کیا کوئی شخص ایسی جرأت کرسکتا ہے کہ صحابہ کرام کو گستاخ کہے۔ (نعوذ باللہ) جب خود مذکور کے قرب کے وقت ترک قیام بالاذن بے ادبی نہیں تو ذکر شریف کے وقت وہ خلاف ادب کیونکر ہوگا۔ نیز اگر حضور ﷺ کے ذکر پر قیام نہ کرنا ترک ادب ہے تو میں دعویٰ کرتا ہوں کہ جتنے متمسکین قیام و مدعیان محبت ہیں سب کے سب بے ادب ہیں۔ کیونکہ یہ لوگ صرف اسی مجلس خاص میں حضور ﷺ کے ذکر پر قیام کرتے ہیں اور دوسرے مواقع پر جو آپ کا ذکر مبارک ہوتا ہے جیسے مثلاً اب میں ذکر کر رہا ہوں تو ان میں سے ایک بھی قیام نہیں کرتا۔ غرض لوگوں نے اس میں یہ غلو کرلیا ہے اسی لئے اس کی اصلاح ضروری ہے۔ یہ تحقیق تھی قیام کی، باقی ذکر ولادت شریفہ کی نسبت میں عرض کرچکا ہوں کہ جب ولادت شریفہ سے زیادہ ذکر احکام موجب برکت ہے۔ تو ان کا ذکر کیوں نہیں کرتے۔

## حضور ﷺ کے تمام احکام وافعال کا ذکر حضور ﷺ ہی کا ذکر ہے:

صاحبو! یہ سب ذکر رسول ہی ہیں۔



ھر چہ بینم در جہاں غیر تو نیست
یا توئی یا خوئے تو یا بوئے تو

ایک شاعر نے کہا ہے۔

گلستاں میں جاکر ہر ایک گل کو دیکھا
نہ تیری سی رنگت نہ تیری سی بو ہے

مگر اس میں ایک صاحب حال نے اصلاح دی ہے۔

گلستاں میں جاکر ہر اک گل کو دیکھا
تری ہی سی رنگت تری ہی سی بو ہے

مصلح کا مطلب یہ ہے کہ شاعر تو نابینا تھا اس کو نظر نہ آیا۔ حالانکہ وہاں ہر ایک سے تیرا ہی جلوہ نظر آرہا ہے۔ اسی کو فارسی میں کہا ہے۔

ھرچہ بینم در جہاں غیر تو نیست
یا توئی یا خوئے تو یا بوئے تو

تو اگر حضور ﷺ سے محبت ہے تو جیسا ذکر ولادت آپ کا ذکر ہے۔ ایسا ہی لا تقربوا الزنی انہ کان فاحشہ بھی آپ کا ذکر ہے اور قل للمومنین یغضوا من ابصار ھم ویحفظوا فروجھم بھی آپ ہی کا ذکر ہے اور اقیموا الصلوۃ واٰتوا الزکوٰۃ بھی آپ ہی کا ذکر ہے۔

## تمام اذکار واحکام نبوی میں سے ذکر میلاد ہی کو لوگوں نے کیوں اختیار کیا ہے:

مگر بات یہ ہے کہ ایک جگہ تو کرنے کا کام ہے، وہ نفس پر گراں گزرتا ہے اور دوسری جگہ کچھ کرنا نہیں پڑتا اور چلتے وقت نذرانہ ملتا ہے اور بہت سی مٹھائی کا حصہ مل جاتا ہے۔

## اہل مولود کی محبت رسول کی مثال:

صاحبو یہ محبت تو ایسی ہے جیسے سفر میں ایک شخص کی رفاقت تھی کہ اس کے رفیق نے کھانا تیار کرنے کی نسبت جب کسی کام کو کہا تو اس نے کوئی نہ کوئی عذر کردیا۔ سب سے اخیر میں جب کھانا تیار ہوچکا تو اس کے ساتھی نے کہا یہاں آؤ۔ کھانا تو کھالو کہنے لگا کہ مجھے انکار کرتے ہوئے بہت دیر ہوگئی ہے اب ہر بات میں انکار کرتے ہوئے شرم آتی ہے تم کہو گے کہ سخت نافرمان آدمی

ہے کہ کسی بات کو جی نہیں، چاہتا اور خیر کھا تو کھا ہی لوں۔ بس جیسی یہ رفاقت تھی کہ مشقت میں عذر اور حظ نفس میں موافقت ایسی ہی یہ محبت ہے کہ مشقت کی چیزوں کا تو ذکر نہیں اور جس میں نفس کی خوشی تھی اس میں سرخرو ہو گئے تو جناب اگر محبت رسول اس کا نام ہے تو ایسی محبت کو سلام ہے۔

## ایک صحابی کی سچی محبت نبوی کی حکایت:

محبت تو یہ ہے کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ مدینہ منورہ میں کسی مقام پر تشریف لے گئے وہاں جا کر دیکھا کہ ایک مکان قبہ دار گچ سے بنا ہوا ہے آپ نے دیکھ کر دریافت فرمایا کہ یہ کس کا مکان ہے۔ صحابہ ؓ نے عرض کیا کہ فلاں شخص کا ہے آپ سن کر خاموش ہو رہے۔ دوسرے وقت جب اس گھر کے مالک حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور سلام عرض کیا تو حضور ﷺ نے دوسری طرف رخ پھیر لیا وہ دوسری طرف سے حاضر ہوئے اور سلام عرض کیا تو آپ نے ادھر سے بھی رخ پھیر لیا۔ آخر انہوں نے دوسرے صحابہ ؓ سے دریافت کیا کہ آج کیا بات ہوئی۔ صحابہ ؓ نے عرض کیا کہ اور تو کچھ ہم کو معلوم نہیں اتنا معلوم ہے کہ آج حضور ﷺ نے تمہارے مکان کو دیکھا تھا اس وقت سے خاموش ہیں۔ گو صحابہ ؓ کا گمان ہی تھا مگر ان بزرگ عاشق نے صرف گمان ہی پر اتنا سنتے ہی فوراً جا کر تمام مکان کو گروا دیا، گویا بزبان حال یہ کہتے تھے۔

بہر چہ از دوست وامانی چہ کفر آں حرف وچہ ایماں
بہر چہ از یار دور افتی چہ زشت آں نقش چہ زیبا

اور یہ کہتے تھے۔

ہرچہ جز ذکر خدائے احسن است
گر شکر خوری است آں جاں کندن است

اور عجیب تر لطف اس محبت کا یہ دیکھئے کہ اس کو گرا کر جتلایا تک نہیں اور کیوں جتلائیں اگر مکان گرا دیا تو آپ پر کیا احسان کیا۔ آخر جب حضور ﷺ ایک مرتبہ خود ہی اس طرف تشریف لے گئے اور وہاں مکان نہیں پایا اور حضور ﷺ نے دریافت فرمایا کہ وہ مکان کیا ہوا اور صحابہ ؓ نے عرض کیا حضور ﷺ فلاں شخص نے اسی روز اس کو گروا دیا تھا۔ تب آپ کو خبر ہوئی اور اس وقت آپ نے تعمیر کے تکلفات کی مذمت بیان فرمائی۔

## سچی محبت کے آثار:

حضرت محبت تو یہ ہے کہ انسان اپنے مال اور جان سب کو فدا کر دے۔ نہ یہ کہ خالی مزہ دار حکایت بیان کرے اور بس۔ اب ربیع الاول کا مہینہ ہے۔ اس میں بہت جگہ مولود ہوا



ہوگا۔ ان لوگوں سے کوئی پوچھے کہ تم نے اپنے حظ کو تو محفوظ رکھا، لیکن حضور ﷺ کے اسلام پر جو اس وقت سخت مصیبت آ رہی ہے اور وہ ڈانواڈول ہو رہا ہے اس کی تم نے کیا مدد کی۔ اس کو کیا سہارا پہنچایا۔

## رسم جدید عید میلاد النبی اور اس کے مقاصد:

افسوس ہے کہ امسال بجائے اس مہم امداد اسلام کے بعض مقامات پر محض عید میلاد النبی کے منانے کو مٹھائی کے واسطے چھ سو روپیہ کا چندہ ہوا ایک وہ مسلمان ہیں کہ اسلام کی خدمت میں اپنی گردنیں کٹا رہے ہیں اور ایک یہ ہیں کہ ان کو مٹھائی کی سوجھ رہی ہے۔ ہماری وہ حالت ہے کہ۔

اے ترا خارے بپا نشکستہ کے دانی کہ چیست
حال شیرانے کہ شمشیر بلا بر سر خورد

اس بے حسی اور بے تمیزی کی حالت کو دیکھ کر کسی نے پریشان ہو کر کہہ دیا ہے کہ۔

اے بسرا پردۂ یثرب بخواب
خیز کہ شد مشرق و مغرب خراب

پھر غضب یہ کہ اس چھ سو روپیہ کو مٹھائی میں بھی صرف نہیں کیا بلکہ اس سے مسجد کو سجایا گیا۔ جس میں بیان تھا اور سجایا ہندوؤں کی طرز پر۔ اس میں ایک چھتر بنایا گیا۔ جھالر لٹکائے گئے۔ بہر حال اس مسجد کو ایسا بنایا جیسا معلوم ہو کہ کسی ہندو نے اپنے گھر کو سجایا ہے۔ کیا اس کو محبت کہیں گے۔ ہاں محبت تو ہے مگر اپنے حظ نفس کی، ان سے قسم دے کر پوچھا جائے کہ اگر اس وقت حضور ﷺ تشریف فرما ہوتے اور آپ سے دریافت کیا جاتا کہ یہ چھ سو روپیہ مٹھائی میں صرف کر دیں یا آپ کے جانبازوں پر لگا دیں تو کیا حضور ﷺ یہ رائے دیتے کہ مٹھائی میں صرف کر دو۔ صاحبو کیا کسی دردمند کو ایسے وقت میں مٹھائی کا کھانا بھلا معلوم ہو سکتا ہے ہائے کس منہ سے ایسی حالت میں بھی لوگوں سے مٹھائی کھائی جاتی ہوگی۔ کیسی بے حسی ہے۔ کتنا بڑا ظلم ہے اور پھر غضب یہ ہے کہ یہ لوگ دعویٰ محبت کرتے ہیں۔ کیوں صاحب آپ نے تو مولود شریف کیا اور ترکوں نے اپنی جان لڑائی۔ تو کون شخص محب رسول ہوا۔ آپ نے ساری محبت کا خلاصہ یہ نکالا ہے کہ سال بھر میں ایک دفعہ مولود کر لیا۔

## اہل بدعت کو اہل حق کی ضد نے مجبور کر رکھا ہے:

صاحبو ہمارے جی کو تو یہ محبت نہیں لگتی بلکہ واقع میں ان کے جی کو بھی نہیں لگتی۔ مگر رسم اور اہل حق کی ضد نے مجبور کر رکھا ہے۔

## اہل حق سے ایک ضد کرنے والے کی حکایت:

حتیٰ کہ ایک صاحب نے ایک اہل حق کی نسبت یہ کہا تھا کہ میں ان کا اس قدر مخالف ہوں کہ اگر یہ کسی چیز کو حلال کہیں گے تو میں اس کو حرام کہوں گا اور بالعکس۔ ان اہل حق نے جواب میں کہا کہ میں تو ماں سے نکاح کرنے کو حرام کہتا ہوں۔ اب آپ اس کو حلال کہئے اور میں تو کلمہ شہادت کو حلال کہتا ہوں آپ حرام کہئے وہ مدعی صاحب تو دم بخود رہ گئے۔ مگر چند روز کے بعد ان کے ایک شاگرد صاحب پیدا ہوئے کہ میرے استاد کے قول کا مطلب ہی نہ سمجھے تھے۔ ان کا مطلب یہ تھا کہ اپنی طرف سے جس کو حلال یا حرام کہیں گے۔ سبحان اللہ کون مسلمان ہے کہ وہ اپنی طرف سے کسی چیز کو حلال یا حرام کہہ دے گا۔ علیٰ ہذا ایک اور قصہ ضد کا مجھے یاد آیا کہ دہلی میں ایک شخص نے حضرت شاہ محمد اسحاق صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی بھی دعوت کی اور بعض ان کے مخالفین کی بھی اور ہر ایک کو دوسرے کی خبر نہیں ہونے دی۔ جب سب جمع ہو گئے اور کھانا سامنے آیا تو میزبان نے کہا کہ صاحب یہ شیخ سدو کا بکرا میں نے پکایا ہے۔ اب جس کا جی چاہے کھائے اور جس کا جی چاہے نہ کھائے۔ شاہ اسحاق صاحب رحمۃ اللہ علیہ تو شیخ سدو کے بکرے کو حرام فرماتے تھے۔ انہوں نے ہاتھ کھینچ لیا اور ان کے ساتھ ان کے مخالفین نے بھی ہاتھ کھینچ لیا۔ صاحب خانہ نے ان سے پوچھا کہ آپ تو اس کو جائز کہتے ہیں آپ نے کیوں ہاتھ روکا۔ کہنے لگے کہ بھائی ہے تو حرام ہی مگر ان کی ضد میں حلال کہہ دیتے ہیں۔ لیکن یہ بھی اسی زمانہ کے لوگ تھے۔ آج تو ہرگز بھی اس کا اقرار نہ کریں۔ بلکہ حرام بھی کھا جائیں۔

## بعض لوگ مجلس ولادت مروجہ کرنا باعث برکت جانتے ہیں:

اور بعض ایسے بھی ہیں کہ ان کو ضد نہیں ہے مگر وہ اسی لئے مولد کرتے ہیں کہ سال بھر تک برکت رہے گی۔ رشوت لیں گے تو اس کا وبال نہ ہوگا۔ حتیٰ کہ رنڈیاں تک مولود کراتی ہیں جن کو کچھ بھی مناسبت دینی اعمال سے نہیں ہے۔

## بعض لوگ رونق تقریب کے لئے مولود کراتے ہیں:

اور بعض لوگ محض اس لئے مولود کراتے ہیں کہ اس کی بدولت کسی تقریب میں رونق ہو جائے گی۔ چنانچہ کان پور میں ایک صاحب نے اپنے لڑکے کی شادی کی اور اس میں ناچ کرانا چاہا



لیکن چونکہ بعض احباب ان کے ایسے بھی تھے کہ وہ ناچ میں شریک ہونا پسند نہ کرتے اس ضرورت سے رونق مجلس پوری کرنے کو انہوں نے مولود بھی کرایا چنانچہ پہلے مولود ہوا اور اگلے دن اسی جگہ رنڈی کا ناچ ہوا۔ اب بتلائیے کہ جب یہاں تک نوبت پہنچ جائے تو کیونکر خاموشی اختیار کی جا سکتی ہے۔ غرض محبت کی علامت میں نے بتلا دی کہ محبوب کی ہر بات کا ذکر ہو۔ ولادت شریفہ کا بھی، رضاعت کا بھی، آپ کی سخاوت کا، عادات کا اور عبادات کا اور اس میں نہ کسی مہینہ کی تخصیص ہے نہ کسی مقام کی۔ پس میں بھی اس وقت ربیع الاول کی تخصیص سے یہ ذکر نہیں کر رہا ہوں۔ گو اگر یہ تخصیص رسم لازم کے درجہ میں نہ پہنچتی تو اس تخصیص عملی کا بھی مضائقہ نہیں تھا لیکن اب تو اس عارض لزوم علمی یا عملی کی وجہ سے اس کو اصلاً پسند نہیں کرتا۔ یعنی ایسے شخص کے لئے بھی پسند نہیں کرتا۔ جو معتقد لزوم کا نہ ہو۔ کیونکہ یہ خود اس کے لئے یا کسی دوسرے کے لئے اس لزوم تک مفضی ہو جائے گا اور اس ناپسندیدگی اور ممانعت کی ایسی مثال ہے جیسے کوئی طبیب مریض کو دو تولہ مصری کی بھی اجازت اس اندیشہ سے نہیں دیتا کہ مبادا یہ بجائے دو تولہ کے چار تولہ استعمال کر لے اور پھر تکلیف اٹھائے۔

## ہمارا مسلک واعتقاد رسم مولد کے بارے میں:

غرض ہمارا یہ اعتقاد ہے کہ بلا تخصیص لازم کے اس ماہ میں بھی جائز ہے۔ لیکن اجازت نہ دی جائے گی۔ کیونکہ مطلقاً اجازت دینے سے آئندہ پھر اعتقاد کے خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔ بس یہ ہے ہمارا مسلک اب اس کے سن لینے کے بعد ہم پر جس کا جو بھی چاہے تہمت لگائے۔ غرض اس وقت ذکر کی یہ وجہ نہیں ہے کہ تخصیص زمانہ کی مقصود ہے بلکہ دو وجہ ہیں، ایک یہ کہ اس وقت مختلف اطراف سے طاعون کی خبریں آ رہی ہیں۔ (اور دوسری وجہ وعظ میں یاد نہ رہی تھی۔ گو وعظ میں اس کا بیان بھی تھا مگر اس عنوان سے نہ آیا تھا کہ دوسری وجہ یہ ہے مگر بعد وعظ کے اثنائے مضمون میں خطوط وحدانیہ میں اس کا اضافہ جامع سے کرا دیا گیا چنانچہ عنقریب وہ مقام ملے گا۔ ۱۲ منہ)

## طاعون کا علاج حضور ﷺ کا ذکر شریف ہے:

طاعون کا ایک متبرک علاج منجملہ اور علاجوں کے ذکر نبی کریم ﷺ بھی ہے اور یہ علاج تجربہ میں آیا ہے یعنی میں نے ایک کتاب نشر الطیب لکھی ہے حضور ﷺ کے حالات میں۔ اس کے لکھنے کے زمانہ میں خود اس قصبہ میں طاعون تھا۔ تو میں نے یہ تجربہ کیا۔ جس روز اس کا کوئی حصہ لکھا جاتا تھا اس روز کوئی حادثہ نہیں سنا جاتا تھا اور جس روز وہ ناغہ ہو جاتی تھی، اس روز دو چار

اصوات سننے میں آتی تھیں۔ ابتدا میں تو میں نے اس کو اتفاق پر محمول کیا، لیکن جب کئی مرتبہ ایسا ہوا۔ تو مجھے خیال ہوا کہ یہ حضور ﷺ کے ذکر مبارک کی برکت ہے آخر میں نے یہ التزام کیا کہ روزانہ کچھ حصہ اس کا ضرور لکھ لیتا تھا۔ آج کل بھی لوگوں نے مجھے طاعون ہونے کے متعلق اطراف و جوانب سے لکھا ہے تو میں نے ان کو بھی جواب میں یہی لکھا ہے کہ نشر الطیب پڑھا کرو۔ مگر اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ مجلس منعقد کی جائے اور اس میں مٹھائی منگائی جائے اور ایک شخص بیٹھ کر پڑھے اور سب سنیں۔ کیونکہ ان التزامات میں تو علاوہ اور مذکورہ خرابیوں کے ایک یہ بھی کمی ہوگی کہ کبھی ہوگا، کبھی نہ ہوگا۔ کیونکہ اس قدر التزامات کے ساتھ دوام مشکل ہے۔ بلکہ مطلب یہ ہے کہ دوسرے وظائف کی طرح سے روزمرہ اس کا بھی وظیفہ مقرر کر لیا جائے۔ یہ نہیں کہ سال بھر میں ایک دو دفعہ مقرر تاریخوں پر کر لیا۔ اہل محرم کی طرح اور پھر سال بھر کروٹ بھی نہ لی۔

## ایک شاعر کی حکایت:

مجھے ایک حکایت یاد آئی کہ ایک شاعر حلب میں پہنچا۔ وہاں شہر کے شیعہ ماتم کر رہے تھے۔ اس نے پوچھا آج کوئی مر گیا ہے؟ لوگوں نے کہا تو دیوانہ ہے معلوم ہوتا ہے تو شیعی نہیں۔ ارے یہ دن شہادت امام کا ہے۔ کہنے لگا۔ اللہ اکبر یہاں آج اتنے دنوں کے بعد خبر پہنچی ہے یا تم لوگ سوتے تھے۔ اسی طرح ہمارے ان مدعیان محبت رسول کی بھی یہی حالت ہے کہ سال بھر تک غافل رہتے ہیں۔ پھر چونکتے ہیں۔

## حضور ﷺ کے ذکر کی ترغیب اور روایات موضوعہ اور لغویات سے تحذیر:

میں کہتا ہوں کہ حضور ﷺ کا ذکر ہر وقت کرو اور ایسی کتاب اپنے وظائف کے ساتھ رکھو۔ مگر مولود غلام امام شہید یا اور غیر معتبر کتاب نہیں۔ اس قسم کی کتابیں تو بالکل بے سروپا ہیں اور بعض میں اشعار ایسے خرافات بھرے ہیں کہ لغت کے اشعار میں بعض مضامین کفر تک پہنچ گئے ہیں۔ نیز ان کے پڑھنے والے بھی میں نے دیکھے ہیں کہ امرد پرست تارک صلوٰۃ و صوم، آج کل کچھ ایسا مذاق بگڑ گیا ہے کہ لوگوں کو اس قسم کے امور کی ذرا حس نہیں رہی۔ میں ایک جگہ بیان کرنے کے لئے گیا۔ اس روز اتفاق سے مجھے زکام ہو رہا تھا۔ بیان کے بعد ایک صاحب نے یہ اعتراض کیا کہ خوش الحان نہیں ہے۔ میں نے دل میں کہا کہ بھائی میں ڈوم کا لڑکا نہیں ہوں کہ مجھ میں خوش الحانی ہوتی۔ خدا کا شکر ہے میں ایک شریف کی اولاد ہوں مجھے خوش الحانی اور بدالحانی سے کیا



واسطہ۔

حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنے ابتدا زمانہ میں اجمیر میں تشریف رکھتے تھے وہاں ایک شخص شریف سید فن موسیقی میں کامل تھے۔ مولانا کو چونکہ ہر فن کی تحصیل کا شوق تھا۔ اسی لئے مولانا نے چند روز ان سے اس فن کے اصول کو سیکھا تھا۔ لیکن اللہ والے اگر کوئی معمولی نفع بھی کسی سے حاصل کرتے ہیں تو اس دوسرے کو بھی دینی نفع پہنچاتے ہیں۔

## حضرت سلطان جی رحمۃ اللہ علیہ کی حکایت:

اس پر مجھے ایک اور حکایت مسموعی یاد آئی حضرت سلطان نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ کی کہ آپ بیمار ہو گئے تھے حتیٰ کہ خدام کو بالکل مایوسی ہو گئی تھی، اس زمانہ میں دہلی میں ایک شخص رہتا تھا کافر، کہ وہ توجہ سے مرض کو سلب کر دیتا تھا۔ خدام نے آپ سے عرض کیا کہ اگر اجازت ہو تو اس کو بلا لیں حضرت نے فرمایا کہ ہرگز نہیں۔ اس میں سخت فتنہ ہوگا، اور میرا کیا ہے زندہ رہا نہ رہا نہ رہا۔ اس کے بعد آپ کو پھر بیہوشی طاری ہو گئی۔ اسی حالت بیہوشی میں خدام آپ کو اس کے گھر لے گئے۔ اس کے لئے تو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا تشریف لے جانا موجب فخر ہو گیا، فوراً اس نے توجہ کی اور حضرت کا تمام مرض سلب کر دیا۔ اسی وقت حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو افاقہ ہوا آپ نے دیکھا کہ میں ایک ملحد کے مکان میں ہوں اور مرض بالکل زائل ہو گیا ہے آپ سمجھ گئے اور خیال ہوا کہ ہَلْ جَزَاءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ ط اس کو بھی اس نفع کا صلہ دینا چاہئے۔ آپ نے اس سے پوچھا کہ میاں یہ کمال تم میں کس بات سے پیدا ہوا۔ اس نے کہا کہ صرف ایک بات سے۔ وہ یہ کہ میرے گرو نے کہہ دیا تھا کہ جس بات کو جی چاہے وہ نہ کرنا۔ بس میں یہی مجاہدہ کرتا ہوں۔ حضرت نے فرمایا کہ کہتا کیا مسلمان ہونے کو جی چاہتا ہے کہنے لگا نہیں۔ فرمایا کہ پھر اسی قاعدہ کے موافق مسلمان ہونا چاہئے، کچھ تو حضرت کی توجہ کچھ اس تعلیم کا خیال۔ وہ ایسا مغلوب ہوا کہ کچھ بن نہ پڑا اور مسلمان ہو گیا۔ اور حضرت کے ہاتھ پر بیعت ہو کر ساتھ ساتھ ہو لیا۔ غرض اللہ کے بندے ہر جگہ نفع ہی پہنچاتے ہیں اسی طرح مولانا محمد یعقوب صاحب نے ان سے سیکھا تو ہوگا ہفتہ دو ہفتہ اس کا مگر اس کا یہ اثر ہوا کہ چند روز کے بعد ان کی ہدایت کا سامان پیدا ہوا۔ اس طرح سے کہ ان کے پاس ایک شخص آیا کہ وہ بھی اس فن میں ماہر تھا۔ اس نے کچھ سنانے کی فرمائش کی۔ انہوں نے سادہ اب سنا چکے تو وہ کہنے لگا کہ سبحان اللہ کیا گلا پایا ہے۔ یہ جملہ سن کر ان کو سخت غصہ آیا اور کہا کہ افسوس اتنی محنت کا یہ صلہ ملا کہ میری وہ تعریف کی گئی جو ایک ڈوم کی ہو سکتی ہے اور عہد کیا کہ اس کے بعد پھر کبھی اس مہمل کام کے پاس بھی نہ جاؤں گا۔ بس مولانا کی برکت سے تائب ہو گئے اور اخیر تک یہ دین کا رہا۔

# واعظ

# الشذور

## فی حقوق بدر البدور

## انقلابات امت کی اصلاح متعلق بحضرت رسالت ﷺ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

آپ کے جو احسانات وعنایات امت کے حال پر متوجہ ومبذول ہیں ان کی کیت وکیفیت پر نظر کر کے یہ حکم یقینی ہے کہ آپ کے حقوق امت کی گردن پر اس قدر کثیر ہیں کہ قیامت تک ان سے سبکدوشی قریب بہ محال ہے لیکن باوجود کثرت کے وہ سب حقوق تین کلی کے احاطہ میں آئے ہوئے ہیں۔ ایک محبت۔ دوسرے متابعت۔ تیسرے عظمت۔ اور ہر چند کہ ان تینوں میں اپنی اصل حقیقت کے اعتبار سے باہم ایسا تعلق اور تلازم ہے کہ ایک کا وجود بغیر دوسرے کے ممکن ہی نہیں۔ لیکن بلا خیال معنی اگر صرف صورت کے درجہ کا لحاظ کیا جائے تو یہ تینوں کہیں کہیں علیحدہ علیحدہ بھی خیال میں آسکتے ہیں اور اس وقت چونکہ اکثر طبیعتیں محض صورت پر قناعت کئے ہوئے ہیں۔ اس لئے ان امور کا جدا جدا موجود ہونا بکثرت واقع ہو رہا ہے اور اس معاملہ میں یہی بڑا جدید انقلاب ہے، جس سے سلف صالح مبرا تھے۔ چنانچہ ان حضرات کے تاریخی واقعات کو جو کہ مشہور اور کتب احادیث وسیر میں مذکور ہیں اس وقت کے اکثر مسلمانوں کے معاملات کے ساتھ (جن میں سے کچھ بطور نمونہ ذیل میں بعنوان کوتاہی مرقوم ہوتا ہے) موازنہ کرنے سے اس حکم کی صحت بداہۃً معلوم ہو سکتی ہے اور اسی مضمون سے اسی انقلاب پر تنبیہ اور اس کی اصلاح کی طرف ترغیب توجہ مقصود ہے حاصل اس کا اختصار کے ساتھ یہ ہے کہ جو طبائع زمانے کے جدید رنگ میں رنگے گئے ہیں۔ ان میں تو یہ کوتاہی مشاہد ہے کہ وہ جناب رسول مقبول ﷺ کے ساتھ اس قدر دلچسپی رکھتے ہیں کہ دوسرے اقوام یا مذاہب سے مقابلہ کی گفتگو کے موقع پر آپ کی سوانح عمری میں



یا آپ کے بعض اقوال وافعال کی حکمتوں میں سے (خواہ ان کی حقیقت تک ان کے ذہن کی رسائی ہو یا نہ ہوئی ہو) صرف وہ حصہ جس کو تمدن سے تعلق ہے محض اس غرض سے بیان کر دیتے ہیں کہ آپ کی عظمت اور آپ کے قانون کی عزت ظاہر ہو جائے اور اسی کو اسلام کی خدمت اور آپ کے ادائے حقوق کے لئے کافی سمجھتے ہیں باقی نہ اتباع کو ضروری سمجھتے ہیں۔ نہ محبت کا کوئی اثر پایا جاتا ہے۔ بلکہ اتباع کو تعصب اور محبت کو وحشت سمجھتے ہیں اور سبب نخفی اس کا یہ ہے کہ اس زمانے میں سب سے بڑا مقصد جاہ وعزت کو قرار دیا گیا ہے جس کے مطلوب ہونے کا ہم کو بھی انکار نہیں مگر کلام اس میں ہے کہ آیا وہ مطلوب بالعرض ہے یا خود مطلوب بالذات ہے۔

بہر حال چونکہ اس کو کمال بالذات سمجھا جاتا ہے اس لئے حضور اقدس ﷺ کے لاتعدد لاتحصی کمالات حقیقیہ عظیمۃ الشان میں سے ان کی نظر اسی کا انتخاب کرتی ہے اور دوسرے کمالات کا مثل محبت الٰہی وخشیت وزہد وصبر وتربیت روحانی ومجاہدہ وشغل بحق ودیگر فضائل علمیہ وعملیہ کا بھی ان کی زبان پر نام بھی نہیں آتا جس کا خلاصہ یہ نکلتا ہے کہ گویا آپ خاص اسی غرض کے لئے مبعوث فرمائے گئے تھے کہ ایک جماعت کو قوم بنا کر اس کو دنیوی ترقی کے وسائل کی تعلیم فرما دیں تاکہ وہ دوسری قوموں پر سابق وفائق رہ کر دنیا میں شوکت کے ساتھ زندگی بسر کر سکیں۔ کیا قرآن مجید وحدیث میں گہری نظر کرنے والا آپ کی تعلیم کا یہ خلاصہ نکال سکتا ہے ان صاحبوں کو اپنی اصلاح کے لئے اس کی سخت ضرورت ہے کہ علماء محققین وعرفاء محققین کی طویل صحبت وملازمت کا التزام کریں اور ان کی خدمت میں کچھ عرصہ تک بالکل سکوت اختیار کر کے رہیں خود ان کے اقوال متفرقہ وارشادات مختلفہ سے انشاء اللہ تعالیٰ ایک بڑی فہرست خیالات کی درست ہو جائے گی اس کے بعد جو شبہات رہ جائیں ان کو ادب کے ساتھ ان کے حضور میں پیش کریں اور توجہ وانصاف کے ساتھ جواب سنیں ان کو اس زمانہ سکوت میں جو اصول وقواعد سننے اور ذہن نشین کرنے کا اتفاق ہوا ہے۔ وہ اصول ان جوابوں کے سمجھنے میں نہایت معین ہوں گے اور اطمینان وشفائے کلی میسر ہوگی اس طریق اصلاح کو جو کلی مجرب ہے۔ سرسری خیال نہ فرما دیں اور نیز حدیث میں کتاب الرقاق وابواب الزہد کا بار بار مطالعہ فرمادیں۔ یہ کلام تو ان لوگوں کے مذاق پر تھا جو نئی روشنی کے تابع ہو رہے ہیں۔ اب باقی دوسرے حضرات کی کیفیت معروض ہے کہ ان میں سے بعض میں محبت کے ظاہری آثار بھی پائے جاتے ہیں۔ مثلاً حضور ﷺ کی شان میں اشعار مدحیہ پڑھنا یا شوق سے سننا ان سے متاثر ہونا کیفیت طاری ہو جانا بھی رو پڑنا، بھی نعرہ لگانا، کثرت سے آپ کے ذکر مبارک کی مجالس منعقد کرنا وشل ذلک لیکن ان میں یہ کوتاہی دیکھی جاتی ہے کہ اس کو کافی سمجھ کر حضور ﷺ کے ارشاد فرمودہ احکام کی بجا آوری اور متابعت کے اہتمام کو ضروری نہیں جانتے۔ اول تو خود ان اعمال مذکورہ میں بھی جن کو وہ محبت کے عنوان سے اختیار کرتے ہیں بسا اوقات حدود

شریعہ کو محفوظ نہیں رکھتے۔ پھر دیگر اعمال و معاملات میں تو نہ عنوان محبت رہتا ہے نہ اعمال محبت۔ کسی کو نماز کا یا جماعت کا اہتمام نہیں کسی کو رشوت و ظلم سے پاک نہیں کوئی منکرات اور حرام لذات میں مبتلا ہے کوئی شرکیات و بدعیات کو دین سمجھ کر کر رہا ہے سبب اس کا بے علمی یا کم علمی ہے، یا غلط علمی اس کی اصلاح یہ ہے کہ کتب حدیث میں سے ابواب الایمان و ابواب العلم و باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ و ابواب الفتن و ابواب صفۃ جہنم و احوال القیامۃ کو مدت تک مطالعہ میں رکھیں اور ان ابواب کے مطالعہ سے علماء متبعین سے محبت اور ان کی شناخت ہو جائے گی اس وقت ایسے حضرات کی صحبت اختیار کرنا اس اصلاح اور علاج کی تکمیل اور پختگی ہوگی۔

اب صرف ایک جماعت اور رہ گئی کہ جن کو احکام کی متابعت کا ضروری ہونا پیش نظر ہے اور کم و بیش ان کا اہتمام بھی ہے مگر کوتاہی اتنی ہے کہ ان میں کیفیت لین کی نہیں آئی (تواضع اور نرمی) جو غلبہ محبت کو لازم ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ ابھی ان میں اتباع کی حلاوت جو کہ محبت خاصہ کا اثر ہے پیدا نہیں ہوئی۔ پس ان کا طرز عمل بالکل ایسا ہے جیسے کسی نوکر کو اپنے آقا سے صرف ضابطہ کا تعلق ہو کہ خدمات مفوضہ میں تو فروگزاشت نہیں کرتا۔ مگر وقت پورا کر دینے کے بعد نہ ایک منٹ ٹھہرتا ہے نہ کبھی کوئی زائد خدمت کرتا ہے نہ آقا کا کبھی ذکر خیر کرتے ہوئے دیکھا گیا نہ آقا کے اہل و عیال کا ادب و احترام کرتا ہے نہ اپنے خواجہ تاش لوگوں سے کوئی واسطہ سلام کلام کا رکھتا ہے یہ تو خشکی ہی تھی۔ اس سے بڑھ کر یہ کرتا ہے کہ بجز اپنے سب خواجہ تاشوں کو نافرمان اور حقیر سمجھ کر ان سے لڑتا بھڑتا ہے اور اپنی بجا آوری خدمت پر ہمیشہ ناز اور فخر کرتا ہے اور اس وجہ سے سب سے الجھتا اور جن کی فہمائش کرنے کا آقا نے نرمی کے ساتھ حکم دیا ہے ان سے یہ سختی کرتا ہے اور جن کوتاہیوں سے آقا درگزر کر دیتا ہے یہ ان میں بھی مدعی بن کر کسی کو مارتا ہے کسی کو گالی دیتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اس صورت میں یہ نوکر آقا کی نظر سے گر جائے گا اور ان بداخلاقیوں کی بدولت جو کہ آقا کی مرضی کے بھی خلاف ہیں اس کی خدمت کا اثر اور ثمرہ بھی نہایت ضعیف ہو جائے گا۔

بعینہٖ یہی حالت ان لوگوں کی ہے جو کسی قدر نماز روزہ اور بعض معاملات بھی درست کر کے اپنے کو مقدس اور متبع اور تمام دنیا کو فاسق بدعتی کافر جہنمی سمجھ بیٹھتے ہیں اور خفیف امور میں ان سے الجھتے ہیں اور ہر شخص سے فساد و فتنہ کرتے ہیں اور بعضے ان میں عوام سے گزر کر علماء اور بعض ائمۂ اعلام یا حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم کی شان میں بدگمانی کر کے بدزبانی کرنے لگتے ہیں۔ اسی کو دین کی بڑی حمایت اور خدمت سمجھتے ہیں کہ جس ذات مقدسہ کے اتباع کا دعویٰ ہے خود آپ کے ساتھ یہ برتاؤ ہے کہ نہ آپ کا نام مبارک ادب سے لیتے ہیں نہ کبھی آپ کا ذکر مبارک شوق سے کرتے ہیں۔ نہ کبھی ذکر مبارک سن کر گداختہ ہوتے ہیں نہ درود شریف کا کوئی معمول انہوں نے ٹھہرایا ہے نہ آپ کے محبوبوں (یعنی علماء و صحابہ و اہل بیت) سے ان کو کوئی تعلق محبت و احترام کا معلوم ہوتا ہے ان امور



میں بعض تو موجب خسران و عصیان ہے اور بعض سبب حرمان ہیں (یعنی بہت بڑے مراتب اور ثواب سے محرومی کا باعث ہیں) کیونکہ اخلاق ظاہرہ و باطنہ کی اصلاح فرائض میں سے ہے جس میں خلل اندازی عصیان ہے اسی طرح آپ کے وارثان علوم سے عظمت و احترام کا تعلق اور آپ کی امت سے شفقت و رحمت کا تعلق رکھنا بھی واجب ہے جس کا ترک یقینی خسران ہے باقی جو آداب خاصہ و حقوق محض عبادت نافلہ کے درجہ میں ہیں ان کی کمی بھی خاص برکات سے محرومی تو ضرور ہے اس کوتاہی کی اصلاح کاملین اہل اللہ کی صحبت اور کتب سیر نبویہ و حقوق مصطفویہ مثل شفا قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ اور کتب اخلاق و سلوک کا مطالعہ اور ان پر عمل کرنے کا اہتمام ہے۔ ہر امتی کو یہ سمجھنا چاہئے کہ جناب رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ہمارے چند تعلقات ہیں، ایک تعلق یہ کہ آپ نبی ہم امتی۔ دوسرے یہ کہ آپ حاکم ہم محکوم، تیسرا تعلق یہ کہ آپ دارین میں محسن ہم زیر بار احسان۔ چوتھا تعلق یہ ہے کہ آپ محبوب ہم محب اور ان میں سے ہر تعلق جب کسی کے ساتھ ہوتا ہے تو اس پر خاص خاص حقوق و آداب کا مرتب ہونا معلوم اور مسلم اور معمول ہے۔

پس جب آپ کی ذات بابرکات میں سب تعلقات مجتمع ہوں اور پھر سب اعلیٰ و اکمل درجہ کے تو آپ کے حقوق بھی ظاہر ہے کہ کس قدر اور کس درجہ کے ہوں گے ان سب کے ادا کرنے کا دل سے اور التزام سے ایسا اہتمام کرنا چاہئے کہ وہ کثرت عادت اور استحضار الفت سے شدہ شدہ طبعی ہو جائیں اور پھر بھی آپ کے حقوق کے مقابلہ میں اپنی اس خدمت کو کہ در حقیقت اس کا نفع اپنی ہی طرف عائد ہے ناتمام سمجھے یہ مختصر مضمون ختم ہوا اور اس کے ختم ہونے کے وقت یاد آیا کہ احقر نے ایک رسالہ نشر الطیب متوسط حجم کا سیر نبویہ میں لکھا ہے میں امید کرتا ہوں کہ وہ مختصر کی شرح کے لئے کافی اور بقصد اعتقاد و عمل اس کا مطالعہ میں رکھنا ان سب اصلاحات کے لئے انشاء اللہ تعالیٰ کافل ہو سکتا ہے دعائے اشاعت فرمایئے۔ والسلام (اس کے بعد بفضلہ تعالیٰ وہ رسالہ شائع ہو گیا)

## تتمہ مضمون سابق

یہ تتمہ پہلے مضمون سے الگ کوئی مضمون نہیں ہے بلکہ ایک درجہ میں گویا اسی کی تفصیل اور شرح ہے مضمون سابق میں زمانے کا رنگ قبول کرنے والی طبائع کی نسبت جس کوتاہی کا بیان ہوا ہے اس کا تتمہ یہ ہے کہ ایسے لوگ در حقیقت حضور اقدس ﷺ کے تینوں حقوق میں تقصیر کے ہوئے ہیں۔ متابعت و محبت کا موجود نہ ہونا تو ظاہر ہے اور پہلے مضمون میں اس کو صراحت سے بیان کر دیا گیا ہے البتہ ان کے اس عمل سے کہ ان کی زبان یا قلم سے بعض ایسے مضامین صادر ہوتے ہیں کہ ان سے آپ کی عظمت یا آپ کے قانون کی عزت ظاہر ہوتی ہے۔ یہ شبہ ہو سکتا ہے

کہ شاید وہ آپ کا حق عظمت ادا کرتے ہیں لیکن اگر ذرا نظر کو عمیق کیا جائے تو ثابت ہو جائے کہ یہ احتمال بھی واقعیت نہیں رکھتا۔ حقیقت یہ ہے کہ آپ کی جس عظمت میں گفتگو ہو رہی ہے وہ وہ عظمت ہے جس کیساتھ آپ حامل وحی ہونے کی حیثیت سے متصف ہیں اور ان لوگوں کی تحریر وتقریر میں نظر کرنے سے اتنا معلوم ہوتا ہے کہ ان کے قلوب میں آپ کی جو عظمت ہے وہ اس حیثیت سے نہیں بلکہ ایک حکیم تمدن ہونے کی حیثیت سے ہے کیونکہ ان دونوں عظمتوں کے آثار کا موجود نہ ہونا ہمارے دعویٰ کی دلیل ہے۔ چنانچہ اعتقاد عظمت نبوی کے آثار یہ ہیں کہ آپ کے احکام سنتے ہی یہ معلوم ہو کہ گویا حق تعالیٰ نے ہم سے خود فرما دیا ہے اور یہ کہ اس حکم کے قبول کرنے میں حکمت ومصلحت سمجھنے کا ہرگز انتظار نہ ہو بلکہ اگر بادی النظر میں کسی حکمت کے خلاف بھی معلوم ہو تب بھی اسی خوشی سے قبول کرے جیسا حکمت معلوم ہونے کے وقت کرتا اور نہ بدون حکمت سمجھے ہی اس حکم کی وقعت میں کچھ کمی ہو بلکہ جس طرح ادنیٰ خدمتگار شاہی حکم سنکر مغلوب ووالہ ہو کر دیوانہ وار اس کی بجا آوری کے لئے دوڑتا ہے اسی طرح اس کی کیفیت ہو جائے اور یہ کہ اس حکم کے خلاف کا مستحسن ہونا خیال میں بھی نہ آئے۔ بلکہ اجمالاً یوں سمجھے کہ بس تمام خیر وبرکت اور حکمت ومصلحت اور فلاح وصلاح اسی میں منحصر ہے، خواہ ہمارا ذہن کوتاہ اس کی تفصیل تک پہنچے یا نہ پہنچے بقول حضرت عارف گنجوی رحمۃ اللہ علیہ ؎

زبان تازہ کردن باقرار تو

نینگیختن علت از کار تو

اور صرف حکیم تمدن ہونے کے لحاظ سے جو اعتقاد وعظمت ہوتا ہے اس کے آثار یہ ہیں کہ حکم سنکر اتنا ہی اثر ہو جو ایک مخلوق ذی رائے کو سنکر ہوتا ہے اور یہ کہ اس کے قبول کرنے میں یا اس کو بنظر وقعت دیکھنے میں اس کا بھی انتظار ہو کہ اس میں عقلی (اور نقلی میں بھی دینوی) مصلحت کیا ہے جب تک مصلحت نہ معلوم ہو اس میں سخت تردد وخلجان رہے اور ہرگز اس پر عمل کرنے میں شرح صدر نہ ہو خود بھی ایک قسم کی تنگی اور جبر وتحکم کا سا اثر رہے اور دوسروں کے سامنے بھی اس کا دعویٰ کرتے ہوئے ایک گونہ خجلت اور بے وقعتی کی سی کیفیت رہے اور بار بار اس حکم کی جانب مخالف کی ترجیح کا ہجوم اور اس کی تمنا کا قلب پر غلبہ رہے اور ہرگز اس کے صحیح ہونے کا دل کھول کر حکم نہ کر سکے بلکہ اس فکر میں رہے کہ کسی طرح اس کا شرعی ہونا ثابت نہ ہو اور جب اور کچھ نہ ہو سکے تو بعض تاویلات سے اس حکم کے شرعی ہونے کا انکار کر دے، کبھی اس کے رسول اللہ ﷺ کی طرف منسوب ہونے میں شبہات پیدا کرے بلکہ اس کو راویوں کی نقل کی غلطی یا ان کی رائے کی آمیزش کا اثر بتلا دے اور کبھی رسول اللہ ﷺ کی طرف منسوب ہونے کو تسلیم کر کے خود آپ کی نسبت کسی ضرورت ومصلحت وقت کے اتباع کا دعویٰ کرے اور چونکہ وہ مصلحت باقی نہیں رہی لہٰذا اس حکم بھی موجود نہ



سمجھے۔ غرض ہزاروں حیلے نکالے مگر اس حکم کو نہ مانے یا اگر مانے تو اعتقاد سے نہ مانے بلکہ بدنامی سے بچنے کو یا قومی شیرازہ کے منتشر ہونے کی ضرورت سے مانے، یا اعتقاد ہی سے مانے مگر نشاط خاطر کے ساتھ مانے بلکہ مذہبی مجبوری سمجھ کر مانے اور یہ ان میں سب سے زیادہ سلیم وصالح طبائع کا حال ہے۔ اور یہ وہ مراتب ہیں جو کم وبیش کفر سے سب ملے ہوئے ہیں کوئی صریح کفر ہے کوئی خفی کفر ہے کوئی کفر بننے کو ہے کمالا یخفی علی المنفطن السلیم۔ (چنانچہ سمجھدار سلیم الطبع پر پوشیدہ نہیں)

جب دونوں اعتقادوں کے آثار جدا جدا معلوم ہو گئے آگے ہر شخص کو مشاہدے سے اپنے اندر بھی اور غیر کے اندر بھی ان آثار کا وجود وعدم معلوم ہو سکتا ہے اور اس سے ہمارے دعوائے سابقہ کا صدق بخوبی واضح ہو جائے گا (اس مضمون کی شرح زیادہ وتحقیق کے ساتھ مطلوب ہو تو مضمون عظمت وحی رقمزدہ حضرت مولانا محمود حسن صاحب دامت فیوضہم جو القاسم کے نمونہ میں شائع ہوا ہے ملاحظہ فرما لیا جائے) ہماری اس تقریر کے یہ معنی نہ سمجھے جائیں کہ احکام شرعیہ حکمت سے خالی اور عاری ہیں، حاشا کلا بلکہ مقصود یہ ہے کہ ان کا اتباع اور ان کی خاص عظمت کا اعتقاد فہم حکمت پر موقوف نہ ہونا چاہئے۔ ہاں وہ خود ایک مستقل علم ہے کہ اس کو اسرار شریعت کا لقب دیا جاتا ہے مگر اس کے اہل خواص عارفین ہیں عوام الناس کو اس سے بجائے نفع کے ضرر کا احتمال غالب ہے کئی وجہ سے۔

ایک اس لئے کہ ان میں سب تو منصوص ہیں نہیں اجتہادی بکثرت ہیں جن میں احتمال خطا کا بھی ہے سو اگر کبھی اس کا غیر صحیح ہونا ظاہر ہو گیا اور عامی کے خیال میں اس حکم کی وہی حکمت یقینی تھی تو اس کے صحیح نہ ہونے سے اس حکم کو غیر صحیح سمجھ بیٹھے گا (بخلاف خواص کے کہ وہ اس کو یقینی علت اور مبنی حکم کا نہ سمجھیں گے اس لئے حکم میں ان کو کبھی کوئی خدشہ نہ ہوگا۔

دوم، اس لئے کہ کبھی کوئی مبنی اور حکمت صحیح معلوم ہوگی لیکن بعض اوقات وہ وجہ اور حکمت اس عامی کی نظر میں باوقعت نہیں ہوگی تو اس حکم کو بھی بے وقعت سمجھنے لگے گا۔

سوم، اس لئے کہ ہر حکمت علت نہیں ہوتی بعض اوقات عامی اس کو علت اور اصلی سبب سمجھ کر کسی موقع میں اس کے موجود نہ ہونے سے حکم ہی کے غیر موجود ہونے کا حکم لگا دے گا۔

چہارم، یہ کہ ہر حکمت مقصود بالذات نہیں ہوتی بعض اوقات عامی اس کو مقصود بالذات سمجھ کر کسی محل ومواقع میں حکمت کے حاصل ہونے کو کافی سمجھ کر تحصیل حکم کی ضرورت نہ سمجھے گا اور ان دونوں صورتوں (سوم وچہارم) میں اجتہاد باطل کا باب وسیع ہو جائیگا۔ مثلاً سفر میں مشقت پر نظر کر کے قصر کا حکم لگا دیا گیا ہے لیکن یہ علت نہیں حتیٰ کہ اگر سفر میں مشقت بھی نہ ہو تب بھی قصر ہے اور اسی طرح وضو مشروع ہوا ہے حکمت نظافت وطہارت سے۔ لیکن اگر طہارت ونظافت حاصل ہو تب بھی وضو سے استغناء نہ ہوگا۔

پنجم، یہ کہ عامی مخالف دین کے مناظرہ میں اس کو بیان کرے گا اور اگر وہ تحقیقی نہیں تو اس میں مخالف نے اگر خدشہ نکال دیا تو یہ مغلوب ہو جائے گا اور اس میں اسلام کو اور حق کو صدمہ پہنچے گا۔ مثلاً کسی نے کتا پالنے کی ممانعت کی یہ حکمت بیان کی کہ اس میں صفت سبعیت کی ہوتی ہے۔ تو اگر کسی نے اس میں یہ خدشہ پیدا کیا کہ تعلیم کے بعد سبعیت نہیں رہتی پھر کیوں ممنوع ہے تو یہ شخص بزبان حال اس حکم کو بے بنیاد کہے گا بخلاف راسخ فی العلم کے کہ وہ بجائے اس حکمت کے یہ کہے گا کہ ہمارے آقائے عظیم الشان کا یہ حکم ہے۔ ہم نہیں جانتے کیا مصلحت ہے تو اس شخص پر کوئی خدشہ ہی نہیں ہو سکتا۔

یہ شرح تھی مضمون متعلق حضرات محکوم الجدت کی۔ اس کے بعد اس مضمون سابق میں ان لوگوں کی کوتاہی کا بیان ہے جن میں ظاہراً بعض آثار محبت کے بھی پائے جاتے ہیں اس میں یہ بھی مذکور ہے کہ خود ان اعمال مذکورہ میں بھی جن کو عنوان محبت سے وہ اختیار کرتے ہیں بسا اوقات حدود شرعیہ کو محفوظ نہیں رکھتے اس کا تتمہ یہ ہے کہ۔

یہ لوگ بھی درحقیقت تینوں حقوق کو ضائع کرتے ہیں متابعت کی نفی تو ظاہر ہے لیکن اگر غور کیا جائے تو ان کے قلب میں حقیقی عظمت و محبت بھی نہیں گو زبان سے تعظیم و محبت کا دعویٰ کرتے ہیں کیونکہ ہم مشاہدہ کرتے ہیں کہ اعتقاد عظمت کے لئے یہ لازم ہے کہ اپنے ارادے اس معظم ومکرم کے ارادوں کے سامنے فنا ہو جائیں چنانچہ کسی رئیس کے پاس کسی عظیم الشان با اختیار افسر کا حکم ضابطہ کا یا نج کا فوری حاضری کے لئے آئے اور فوری بھی ایسا کہ وہ حاکم دروازے پر ٹھہر کر جلدی طلب کرے تو اس وقت ہم اس کی حالت کا اندازہ اس کی حرکات سے کرتے ہیں کہ ان میں اختیاریت کی شان پر اضطراریت کی حالت کو غلبہ ہوتا ہے، حتیٰ کہ اکثر امور اس وقت معمول کے خلاف اس سے سرزد ہونے لگتے ہیں اور وقار و متانت سب مرتفع ہو جاتا ہے اور یہ سب علامت ہے فناء ارادہ کی اور منشاء اس کا وہی اعتقاد عظمت ہے اور فنا ارادہ کے لئے یہ لازم ہے کہ متابعت تعمیل ارشاد میں مبادرت و سبقت ہو جب متابعت نہ ہوئی تو ظاہر ہے کہ حقیقی عظمت بھی دل میں نہ ہوئی اور جس طرح غلبہ عظمت سے ارادہ فنا ہوتا ہے اسی طرح غلبہ محبت سے بھی فنائے ارادہ پیدا ہوتا ہے گو دونوں کیفیتیں جدا جدا قسم کی ہیں مگر فنائے ارادہ دونوں کے لئے لازم اعم ہے جیسے حرارت کہ نار کو بھی لازم ہے اور دھوپ کو بھی، پس جس طرح حرارت کے نہ ہونے سے دھوپ اور آگ کا معدوم ہونا لازم آتا ہے اسی طرح جب متابعت نہ ہوگی محبت و عظمت دونوں کے معدوم ہونے کا حکم کیا جائے گا اسی معنی میں حضرت عبداللہ بن المبارک کا ارشاد ہے۔

لو کان حبك صادقا لا طعته
ان المحب لمن یحب مطیع

البتہ ادنیٰ درجہ کی محبت و اعتقاد عظمت کا انکار نہیں کیا جاتا۔ لیکن شرعاً مطلوب ہے ان



دونوں کا غلبہ اور قوت جیسا کہ اس ارشاد نبوی ﷺ سے ثابت ہوتا ہے

لا یومن احد کم حتی اکون احب الیه من ولده ووالده والناس اجمعین (کسی شخص کو ایمان کامل نصیب نہیں ہو سکتا جب تک کہ میں (یعنی سرور عالم) اس کے نزدیک اولاد اور ماں باپ اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں)

اور ان لوگوں کا دیگر امور شرعیہ میں متابعت نہ کرنا تو ظاہر ہے چنانچہ مضمون مذکور میں کچھ اس کی تفصیل بھی ہے (جو جمادی الاولیٰ میں شائع ہوا ہے) لیکن خاص ان امور میں جن کو وہ عنوان محبت سے اختیار کرتے ہیں اس متابعت کا معدوم ہونا اس مضمون میں مجملاً بیان کیا گیا ہے کہ ان میں بھی بسا اوقات حدود شرعیہ کو محفوظ نہیں رکھتے اس کی تفصیل ان لوگوں کے ان طریقوں کے دیکھنے سے ہو سکتی ہے مثلاً یہ کہ آپ کی مدائح میں اس قدر غلو اور مبالغہ کرتے ہیں کہ اس میں دوسرے حضرات انبیاء و ملائکہ علیہم السلام کی شان میں گستاخی ہو جاتی ہے۔ مثلاً

بر آسمان چہارم مسیح بیمار است
تبسم تو برائے علاج درکار است

اور مثلاً

شب و روز ان کے صاحبزادوں کا گھوارہ جنباں تھا
عجب ڈھب یاد تھا روح الامیں کو بھی خوشامد کا

نصوص قرآنیہ وحدیثیہ میں ان حضرات مقدسین کے تعظیم و ادب کا حکم وارد ہے۔ پس ایسے طریقہ میں ترک متابعت نبویہ ہے اور یہ کہ بعض اوقات خود حضرت حق جل و علیٰ شانہٗ کی حضور میں گستاخی ہو جاتی ہے مثلاً

بے تسکین خاطر صورت پیرہن یوسف
محمد کو جو بھیجا حق نے سایہ رکھ لیا قد کا

اور مثلاً

طواف کعبہ مشتاق زیارت کو بہانہ ہے
کوئی ڈھب چاہیے آخر رقیبوں کی خوشامد کا

نعوذ باللہ منہ اس کو ترک متابعت کی سب سے بری مثال سمجھنے میں کس کو کلام ہو سکتا ہے اور یہ کہ بعض اوقات خود حضور ﷺ کی شان مبارک میں گستاخی ہو جاتی ہے مثلاً اس مصرعہ سے حضور ﷺ پرنور کو مخاطب بنانا۔

اے نرگس شہلائے تو آور دہ رسم کافری

الٰہی توبہ اس کو ترک متابعت کہہ کر ترک تعظیم کی دلیل بنانے کی کچھ ضرورت نہیں اس کا

ترک تعظیم ہونا خود ظاہر ہے اور یہ کہ روایات موضوعہ فضائل میں بیان کرتے ہیں جس پر حدیث نبوی میں سخت وعید وارد ہے۔ ظاہر ہے کہ حدیث کے خلاف کرنا ترک متابعت ہے اور یہ کہ ان مدائح وفضائل کے بیان میں بہت سے منکرات اعتقادیہ وعملیہ کو منضم کرلیا ہے ایک ممنوع شرعی تو خود ان چیزوں کو ضم کرلینا اور ملالینا ہے پھر ان ناپسند چیزوں کو مستحسن اور پسندیدہ سمجھنا اور ان پر اصرار کرنا دوسری خرابی ہے پھر جو شخص ان منکرات کی اصلاح کرے اس سے عناد وبغض رکھنا یہ تیسری خرابی ہے۔ غرض ان کے یہ طریقے ہمارے اس دعوٰی کی پوری پوری دلیل ہیں کہ ان میں متابعت نہیں ہے۔ یہ شرح تھی مضمون متعلق حضرات مدعیان محبت کی۔ اس کے بعد اس مضمون سابق کے آخیر میں ان لوگوں کی کوتاہی کا بیان ہے۔ جو متابعت ظاہری کا اوروں سے زیادہ اہتمام کرتے ہیں۔ مگر ان میں تعظیم وادب اور شوق ومحبت کی شان کم ہے۔

اس بیان کی شرح یہ ہے کہ ان میں غلبہ ادب اور غلبہ محبت کی کمی تو ظاہر ہے لیکن نظر غائر سے دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ ان میں متابعت ہی کامل نہیں کیونکہ حضور پرنور ﷺ کے ارشادات قولیہ وعادات فعلیہ کو دیکھنے سے بداہتہً بلکہ حساً ثابت ہوتا ہے کہ یہ طرز خاص خشونت تقشف تعسیر وتنفیر کا آپ کو سخت ناپسند (خشونت سختی اور کھردراپن تقشف خشکی اور پوست ہی پوست ہونا کہ مغز ندارد یعنی زاہد خشک تعسیر تنگی اور دشواری کرنا۔ تنفیر نفرت دلانا۔ تبشیر خوشخبری دینا۔ تیسیر۔ نرمی اور آسانی کرنا) جب یہ امور حضور ﷺ کو پسند نہیں اور برخلاف اس کے قرآن وحدیث میں خود حضور ﷺ کی توقیر وادب ومحبت میں اپنی جان پر بھی آپ کی ترجیح اور امت کے ساتھ تبشیر وتیسیر کے احکام وارد ہیں۔ تو ان میں خلل اندازی کرنا متابعت کے ساتھ کیسے جمع ہوسکتا ہے اور اس میں مراتب مختلف ہیں بعض تو حد خسران تک پہنچ گئے ہیں ادب یا محبت کے حقوق واجبہ اعتقادیہ یا عملیہ کو ترک کر بیٹھے ہیں۔ مثلاً معتزلہ جناب رسول خدا ﷺ سے جبریل علیہ السلام کو اور اسی طرح جمیع انبیاء علیہم السلام سے تمام ملائکہ علیہم السلام کو افضل بتلاتے ہیں جس کا جواب کتب کلامیہ میں مفصل ومدلل مذکور ہے یہاں صرف جناب رسول اللہ ﷺ کی افضلیت جبریل علیہ السلام پر مختصر طور پر سمجھ لینا چاہئے۔

## رسول مقبول ﷺ کی افضلیت جبریل علیہ السلام پر:

ان لوگوں کو شبہ ہوگیا ہے کہ قرآن مجید سے جبریل علیہ السلام کا آپ کے لئے معلم ہونا منصوص ہے اور ظاہر ہے کہ استاد بحیثیت استاد شاگرد سے افضل ہوتا ہے اور اگر معلم کے ہونے کو تسلیم نہ کیجئے تو جناب رسول اللہ ﷺ کا امت سے باعتبار علم کے افضل ہونا ثابت نہ ہوگا۔ حالانکہ آپ اس حیثیت سے بھی باتفاق افضل ہیں۔



جواب اس شبہ کا یہ ہے کہ معلم کی دو حیثیتیں ہوتی ہیں۔ ایک محض مبلغ وسفیر ہوتا ہے جس کے متعلق محض بات کا پہنچا دینا ہے۔ اس میں معلم کا افضل ہونا ضروری نہیں ہے۔ اگر بادشاہ اپنے وزیر کے پاس خاص قاصد کے ہاتھ کوئی پیغام بھیجے تو وہ قاصد وزیر سے افضل نہ ہوجائے گا۔ دوسری حیثیت استاد واتالیق ہونا جس کے متعلق متعلم وشاگرد کی تربیت بھی ہے اس میں معلم کا افضل ہونا ضروری ہے سو جبریل علیہ السلام آپ کے معلم بالمعنی الاول ہیں نہ بالمعنی الثانی۔ کیونکہ مربی بمعنی ثانی اتالیق وتربیت دہندہ حسب تصریح حدیث علمنی ربی فاحسن تعلیمی وادبنی ربی فاحسن تادیبی خود حضرت حق جل وعلا شانہٗ بلاواسطہ ہیں اور رسول اللہ ﷺ امت کے معلم بمعنی ثانی ہیں۔ پس آپ کی اور جبریل کی معلمیت میں بڑا فرق ہے۔ پس معتزلہ کی یہ بہت بڑی گمراہی ہے عقیدہ واجبہ میں۔

اور مثلاً میں نے ایک مقام پر بچشم خود دیکھا ہے کہ ایک صاحب نے ایک حدیث ڈھونڈھنے کے لئے موطا امام مالک کا نسخہ الماری میں سے نکالا اور اس کو کھڑے کھڑے فرش پر زور سے پٹک کر مارا۔ اہل مجلس میں سے ایک شخص نے کہا کہ میاں حدیث کی یہ بے ادبی۔ تو وہ جواب میں فرماتے ہیں۔ میں نے بے ادبی کیا کی ہے اس کی گرد جھاڑی ہے۔ جب قیامت میں ان کی گرد جھڑے گی تب حقیقت معلوم ہوگی سو یہ اس خشک دماغی کا اضلال ہے۔ عمل واجب میں۔ اللّٰھم احفظنا ونعم ما قیل۔

از خدا جوئیم توفیق ادب

(مجھ کو میرے پروردگار نے تعلیم دی۔ پس بہت خوب تعلیم دی اور مجھ کو میرے پروردگار نے ادب سکھایا پس خوب ہی سکھلایا)

بے ادب محروم ماند از فضل رب

بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد

بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد

ازپئیں ادب پر نور گشت است ایں فلک

ازپئیں ادب معصوم وپاک آمد فلک

بدز گستاخی کسوف آفتاب

(گستاخی مردم مقتضی شد تخویف اوشاں را حکمت کسوف ہمیں تخویف است کہ در حدیث آمدہ رحمۃ اللہ علیہ اصلی الفاظ یہ ہیں۔ انت اکبر ام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکبر وانا اسن)

شد عزازیلے زجرأت ردباب

حدیث میں ایک گستاخ کا قصہ آیا ہے کہ وہ بائیں ہاتھ سے کھاتا تھا۔ حضور ﷺ نے دائیں ہاتھ سے کھانے کو فرمایا۔ اس نے براہ بے ادبی کہا کہ میں دائیں ہاتھ سے کھا نہیں سکتا۔ آپ نے فرمایا کہ (خدا کرے) تو اس سے کھا ہی نہ سکے۔ پس وہ فوراً شل ہو گیا۔

حضرات صحابہ ﷺ کا آپ کی طرف بیدھڑک ہو کر نہ دیکھنا اور ایک بزرگ کا اس سوال کے جواب میں کہ تم بڑے ہو یا رسول اللہ ﷺ یہ کہنا کہ بڑے تو رسول اللہ ﷺ ہی ہیں۔ مگر عمر میری زیادہ ہے۔ کیا قولی ادب کا کافی نمونہ نہیں؟ ایک بزرگ کا اس سننے کے بعد کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے کمان ہاتھ میں لی تھی۔ تمام عمر بلا وضو کمان کو مس نہ کرنا قابل التفات و تقلید نہیں ہے۔

اسی طرح حضرات صحابہ ﷺ کی عادت تھی کہ جب بیٹھتے ایک دوسرے سے جناب رسول اللہ ﷺ کا حلیہ مبارک اور شمائل و طرز عمل پوچھتے۔ چنانچہ شمائل ترمذی کی روائتیں اس میں صریح ہیں۔ حضرت عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ خاص آستانۂ مبارک پر سلام پہنچانے کیلئے قاصدوں کی ڈاک کا انتظام کرتے تھے، جمہور امت مدینہ طیبہ کی حاضری کا اہتمام کرتے رہے۔

اکثر سلف درود شریف کی کثرت رکھا کرتے تھے۔ خود حدیث میں ہے کہ جس مجلس میں اللہ تعالیٰ کی ذکر اور درود شریف نہ ہو وہ مجلس اہل مجلس کے حق میں موجب حسرت ہے اس سے معلوم ہوا کہ گو یہ امور موکد نہ ہوں مگر ان کی ﷺ جب حسرت و حرمان ہے اور جیسے کی سے حرمان ہوتا ہے۔ اسی طرح ان کے اہتمام و التزام سے گوناگوں برکت و فیضان ہوتا ہے۔ دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی پھر دنیا میں دینوی بھی اور اُخروی بھی رسول اللہ ﷺ کا ایک صحابی کو جبکہ انہوں نے کئی بار سوال و جواب کے بعد یہ عرض کیا کہ بس اب میں تمام وظائف کی جگہ درود ہی ٹھہرالوں گا یہ ارشاد فرمانا کہ تو پھر تمہارے سب گناہ معاف ہوتے رہیں گے۔ اور سب فکروں کی کفایت ہوتی رہے گی اس کی کافی دلیل ہے اس وقت ایک عجیب الشان عظیم الارکان فیضان کی حکایت یاد آتی ہے۔ اسی پر اپنے مضمون کو ختم کرنا چاہتا ہوں جس سے ثابت ہوگا کہ حضور ﷺ کے ساتھ تعلق بڑھانے سے خود آپ کی عنائتیں کیسی مبذول ہوتی ہیں۔

اس حکایت کو امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے رسالہ شرف محتم میں سلسلہ وار سند سے لکھا ہے کہ وہ روایت کرتے ہیں (یعنی امام جلال الدین نے اس کو شیخ کمال الدین سے سنا ہے) شیخ کمال الدین سے اور وہ شیخ شمس الدین جزری سے اور شیخ زین الدین مراغی سے اور وہ شیخ عزالدین احمد فاروقی کے واسطے سے اور وہ اپنے والد شیخ ابو اسحٰق ابراہیم سے اور وہ اپنے باپ شیخ عزالدین عمر رحمۃ اللہ علیہ سے کہ میں ۵۵۵ھ میں سید احمد رفاعی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ سفر حج میں تھا جب وہ مدینہ طیبہ پہنچے اور روضہ شریف پر حاضر ہوئے تو انہوں نے ان الفاظ سے سلام عرض کیا السلام علیکم یا جدی (اے نانا جان آپ پر سلام) وہاں سے جواب



عطا ہوا وعلیك السلام یا ولدی (تم پر سلام اے میرے بیٹے) کہ اس کو تمام اہل مسجد نے سنا حضرت سید احمد رفاعی پر وجد شدید نے غلبہ کیا اور بڑی دیر تک رویا کئے اور شدت شوق میں عرض کیا۔ یا جداہ۔

فی حالة العبد روحی کنت ارسلها
تقبل الارض عنی وهی نائبتی
هذه دولة الاشباح قد حضرت
فامد دیمینك لی تحظی بها شفتی

یعنی اے نانا جان حالت بعد میں اپنی روح کو حضور میں بھیج دیا کرتا تھا وہ نائب بکر زمین بوس ہو جاتی تھی اب جسم کی حاضری کی نوبت آئی ہے سو ذرا اپنا دایاں دست مبارک دیجئے۔ تاکہ میرا لب اس کے بوسے سے مشرف ہو جائے۔

پس فوراً آپ کا دست مبارک چمک اور مہک کے ساتھ قبر شریف سے ظاہر ہوا اور پھر ہزاروں آدمیوں نے زیارت کی اور سید رفاعی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کا بوسہ لیا۔

اور اس کے بعد بلا سند دوسرا قصہ ان ہی کا لکھا ہے کہ جب سال آئندہ پھر حاضر ہوئے تو نہایت انکسار و مسکنت کے ساتھ عرض کیا۔

ان قیل زرتم بما رجعتم
یا اکرم الرسل ما نقول

یعنی اگر لوگ ہم سے پوچھیں کہ زیارت کر کے آئے تو کیا لے کر آئے تو ہم جواب میں کیا کہیں۔ قبر شریف سے آواز آئی جس کو تمام حاضرین مسجد نے سنا۔

قولوا رجعنا بکل خیر
واجتمع الفروع والاصول

(چونکہ سید رفاعی رحمۃ اللہ علیہ سادات میں سے ہیں البذا یہ فرع ہوئے اور حضور ﷺ اصل)

یعنی تم یوں کہنا کہ ہم ہر طرح کی خیر لے کر آئے اور فروع و اصول جمع ہو گئے کیا یہ فضائل قابل رشک نہیں سو یہ بھی تو سوچنا چاہئے کہ بجز کمال اتباع و کمال محبت و کمال اعظام و اجلال کے اس دولت کا سبب اور بھی کوئی امر ہے۔ وفی ذلك فلیتنافس المتنافسون ولمثل هذا فلیعمل العاملون یہ معاملات تو براہ راست آپ کے ساتھ عمل میں لانے کے ہیں۔ باقی آپ کے اہل تعلق اہل صحبت اہل قرابت اہل ملت (یعنی خواص و عوام امت) کے ساتھ بھی ادب محبت شفقت و رحمت و خدمت کرنا علی حسب تفاوت مراتبہم یہ سب بھی متمم ہیں آپ کے ساتھ

معاملہ رکھتے کے جن میں سے بعض واجب ہیں کہ ان میں خلل اندازی سے خسران ومعصیت ہوتی ہے اور بعض مستحب ہیں جن سے اعراض کرنا مفلسی اور محرومی کا باعث ہے۔

یہ بیان تھا ان لوگوں کا جو شوق میں کمی اور ادب میں خلل کرنے والے ہیں پس محقق وہ ہے کہ سب مراتب حسیہ ومعنویہ واجبہ مستحبہ کا جامع ہو کما قیل۔

برکفے جام شریعت برکف سندان عشق
ہر ہو سنا کے نداند جام دسنداں باختن
گاہ در دل سازو گہ در دیدہ جا
ہر دو جائے تست یا بدر الدجے

مگر مقتضائے آیت لا تغلوا فی دینکم وآیت تلک حدود اللہ فلا تعدوھا یہ سمجھ لینا بھی ضروری ہے کہ ان میں جو لوگ مندوبات (مستحبات) میں کمی کرنے والے ہیں۔ ان پر ملامت یا ان کی تحقیر یا ان پر تشدد یا ان سے نفرت رکھنا یہ خود بوجہ تجاوز عن الشرع النبوی کے احداث فی الدین اور بموجب ناخوشی سرکار نبوی وعلامت ترک اتباع وخلاف ادب ومنافی تعظیم دربار مصطفوی ہے۔ مسند احمد میں ایک حدیث اس باب میں صریح ہے کہ ایک صحابی نوافل کو چھوڑے ہوئے تھے نماز میں بھی روزے میں بھی صدقہ خیرات میں دوسرے صحابی ان سے نفرت رکھتے تھے حضور ﷺ پر نور میں یہ مقدمہ پیش ہوا۔ آپ نے ان نفرت کرنے والے صحابی کے انکار کو ناپسند فرمایا۔ احقر نے اپنے رسالہ حقیقۃ الطریقہ میں یہ حدیث پوری نقل کی ہے۔ ولنعم ماقیل۔

بزھد و ورع کوش و صدق و صفا
ولیکن میفزائے بر مصطفےٰ

البتہ ایسے لوگوں کو اگر نرمی وترغیب سے تکمیل مراتب مستحبہ کی طرف متوجہ کیا جائے عین خیر خواہی ومطلوب فی الدین ہے اور ایک ضروری امر قابل تنبیہ یہ ہے کہ بعض اوقات شوق ومحبت نبویہ ﷺ کی کمی کا غلط شبہ ہو جاتا ہے اور یہ شبہ توقیر وتوجہ الی الذات کے غلبہ کے محل میں غیر عارف کو ہو جاتا ہے لیکن فی الواقع وہ بھی محبت نبویہ ہی کا ایک لون ہے شرح اس کی رسالہ نشر الطیب میں بضمن حکمت درود شریف کی ہے۔ پس شرح ضروری اس جماعت کی حالت کی ختم ہوئی اور طریق اصلاح سب کا بقدر کافی اصل مضمون میں مذکور ہو چکا ہے اس میں شرح کی حاجت نہ تھی اصل مضمون کو دیکھ کر سب اپنی اصلاح کر سکتے ہیں۔ ان ارید الا الاصلاح ماستطعت وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب وان ربی قریب مجیب۔



# از نشر الطیب

## پینتسویں فصل:

آپ کے حقوق میں جو امت کے ذمہ ہیں جن میں اہم الحقوق محبت ومتابعت فی الاصول والفروع ہے جاننا چاہئے کہ کسی سے محبت ہونا اور اس محبت کا مقتضا متابعت ہونا تین سبب سے ہوتا ہے ایک کمال محبوب کا جیسے عالم سے محبت ہوتی ہے شجاع سے محبت ہوتی ہے اور دوسرا اجمال جیسے کسی حسین سے محبت ہوتی ہے۔ تیسرا نوال یعنی عطا واحسان جیسے اپنے منعم ومربی سے محبت ہوتی ہے جناب رسول اللہ ﷺ کی ذات مقدسہ میں تینوں وصف علی سبیل الکمال مجتمع ہیں۔ وصف اول سے یہ تمام رسالہ مشحون ہے۔ دوسرا وصف فصل اکیسویں میں مخزون ہے اور چونتیسویں فصل لانے سے مقصود خاص تیسرے وصف کا مضمون ہے جب تینوں وصف جو علت محبت ہیں آپ میں جمع ہیں تو خود اس کا طبعی مقتضا ہے کہ آپ کے ساتھ امت کو اعلیٰ درجہ کی محبت ہونا چاہئے اگر نص شرعی بھی نہ ہوتی اور جبکہ نصوص شرعیہ بھی اس کے ایجاب میں موجود ہیں تو داعی عقل وطبع کے ساتھ داعی شرع بھی مل کر آپ کے وجوب محبت کو مؤکد کرتا ہے اور درحقیقت اعظم غایت اس رسالہ کی اسی امر کی طرف اہل ایمان کو متوجہ کرنا ہے اور یقینی امر ہے کہ ان اسباب ودواعی کے ہوتے ہوئے محبت کے اتباع کا انفکاک عادۃً محال ہے جس درجہ کی محبت ہوگی اسی درجہ کا اتباع ہوگا اور ظاہر ہے کہ محبت علی سبیل الکمال واجب ہے پس متابعت بھی علی سبیل الکمال واجب ہوگی اور اس میں گو کسی کو بھی کلام نہیں ہو سکتا محض تجدید استحضار کے لئے مختصر طور پر تنبیہ کر دی گئی اور اسی کی تقویت کیلئے چند روایات بھی ذکر کی جاتی ہیں۔

## پہلی روایت:

حضرت انس ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تم میں کا کوئی شخص مومن نہ ہوگا جب تک کہ میں اس کے نزدیک اس کے والد اور اولاد اور تمام آدمیوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں روایت کیا اس کو بخاری ومسلم نے کذا فی المشکوٰۃ ف یعنی اگر میری مرضیات میں تزاحم ہو تو جس کو ترجیح دی جائے اسی کے محبوب تر ہونے کی یہ علامت ہوگی۔

## دوسری روایت:

امام بخاری نے ایمان ونذور میں عبداللہ بن ہشام سے روایت کیا ہے کہ حضرت

عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ میرے نزدیک ہر چیز سے زیادہ محبوب ہیں۔ بجز میرے نفس کے جو میرے پہلو میں ہے (یعنی وہ تو بہت ہی محبوب ہے) جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تم میں کوئی مومن نہیں ہو سکتا جب تک خود اس کے نفس سے بھی زیادہ اس کو میں محبوب نہ ہوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ پر کتاب نازل فرمائی کہ آپ میرے نزدیک میرے اس نفس سے بھی زیادہ محبوب ہیں جو میرے پہلو میں ہے جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ بس اب بات ٹھیک ہوئی۔ کذا فی المواہب ف حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اول محبت بلا سباب کو محبت بالاسباب سے اقویٰ سمجھ کر نفس کو مستثنیٰ کیا پھر آپ کے ارشاد سے کہ اپنے نفس سے بھی زیادہ محبوب رکھنا ضرور ہے یہ سمجھ گئے کہ اقویٰ ہونے کا مدار کوئی ایسا امر ہے کہ اس کے اعتبار سے کوئی چیز نفس سے بھی زیادہ محبوب ہو سکتی ہے مثلاً یہ کہ آپ کی خوشی کو نفس کی خوشی پر طبعاً مقدم و راجح پایا سو اس حقیقت کے انکشاف کے بعد آپ کی احبیت من النفس کا مشاہدہ کیا اور خبر دی اور مواہب کے مقصد سابع میں دوسرے صحابہ کی بھی حکایتیں محبت کی عجیب وغریب ذکر کی ہیں۔

## تیسری روایت:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری تمام امت جنت میں داخل ہوگی۔ مگر جس نے میرا کہنا قبول نہ کیا۔ عرض کیا گیا کہ قبول کس نے نہیں کیا۔ فرمایا جس نے میری اطاعت کی وہ جنت میں داخل ہوگا اور جس نے میری نافرمانی کی اس نے قبول نہیں کیا۔ روایت کیا اس کو بخاری نے۔ کذا فی المشکوٰۃ ف صحابہ رضی اللہ عنہم کے اس سوال سے معلوم ہوا کہ یہ اباء مخصوص بہ کفر نہیں ہے ورنہ اس میں کون سا خفا تھا۔ پس آپ کے اتباع نہ کرنے کو اباء سے تعبیر فرمایا گیا۔ اس سے متابعت کا وجوب ثابت ہوا۔

## چوتھی روایت:

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے میری سنت سے محبت کی اس نے مجھ سے محبت کی اور جس نے مجھ سے محبت کی وہ میرے ساتھ جنت میں ہوگا روایت کیا اس کو ترمذی نے کذا فی المشکوٰۃ ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ علامت آپ کی محبت کی آپ کی سنت کی محبت ہے اور آپ کی محبت کی فضیلت بھی ثابت ہوئی کہ مفتاح جنت ہے اور جنت کے ساتھ حضور ﷺ کی معیت کا بھی موجب ہے۔



## پانچویں روایت:

حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص کو جناب رسول اللہ ﷺ نے شراب پینے کے جرم میں سزا دی پھر وہ ایک دن حاضر کیا گیا پھر آپ نے حکم سزا کا دیا ایک شخص نے مجمع میں سے کہا کہ اے اللہ اس پر لعنت کر کس قدر کثرت سے اس کو (اس مقدمہ میں) لایا جاتا ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اس پر لعنت مت کرو واللہ میرے علم میں یہ اللہ و رسول سے محبت رکھتا ہے۔ روایت کیا اس کو بخاری نے ف اس حدیث سے چند امور ثابت ہوئے، ایک بشارت مذنبین کو کہ ان سے اللہ و رسول کی محبت کی نفی نہیں کی گئی۔ دوسری تنبیہ مذنبین کو کہ نری محبت سزا سے بچنے میں کام نہ آئی تو کوئی اس ناز میں نہ رہے کہ بس خالی محبت بدون اطاعت کے سزائے جہنم سے بچالے گی، البتہ بعد بعید من الرحمۃ سے بچا سکتی ہے کہ نہی عن اللعنۃ سے معلوم ہوا پس جو سزا آخرت کی اس ملعونیت پر مرتب ہے یعنی خلود اس سے یہ محبت بچالے گی بعد سزا کے مغفرت ہو جائے گی، تیسری فضیلت محبت کی جیسا کہ ظاہر ہے چوتھے تفاوت مراتب محبت کا کہ باوجود ایک عصیاں کے اثبات محبت کا حکم فرمایا اس سے ثابت ہوا کہ متابعت کامل نہ ہونے سے گو کمال محبت کا حکم نہ ہوگا مگر نفس متابعت سے کہ ادنیٰ درجہ اس کا کفر سے نکلنا ہے کوئی درجہ محبت کا ثابت کیا جائے گا، پانچویں مومن خواہ کتنا ہی گنہگار ہو مگر اس پر لعنت نہ کرنا چاہئے۔ اس سے عظمت ثابت ہوتی ہے اللہ اور رسول کی محبت کی کہ اس کا ایک شمہ بھی گو مقرون بالمعاصی ہو مانع عن اللعنۃ ہے تو اس کا کامل اور خالص درجہ کیسا کچھ موثر ہوگا۔

جرعہ خاک آمیز چوں مجنوں کند
صاف گر باشد ندانم چوں کند

یاسائر انحوالحمی باللّٰہ فے بانہ
واقرأ طوامیرالجوی منی علی سکانہ

اے جانے والے بجانب گیاہ زار کے اللہ کے لئے اس کے باغ درخت بان میں ذرا ٹھہرنا اور میری طرف سے دفاتر غم اس کے رہنے والوں میں پڑھ کر سنانا۔

ان تسئلوعن حالتی فی السقم منذ فقد تھم
فالقلب فی خفقانہ والراس فی دورانہ

اگر وہ میری حالت بیماری کے بارہ میں دریافت کریں جب سے میں ان سے غائب ہوا ہوں پس قلب اپنے خفقان میں ہے اور سر اپنے دوران میں ہے۔

الفتشوا عن دمع عيني بعد هم قل حاكيا
كالغيث في تهتانه والبحر في هيجانه

اگر وہ میرے اشک چشم کے متعلق اپنے بعد کے زمانہ میں تحقیق کریں تو تو بطور حکایت کے کہتا کہ مثل ابر کے ہے اس کے برسنے میں اور مثل بحر کے ہے اس جوش میں۔

لكنه مع ماجرىٰ مشغوف حب المصطفےٰ
فخياله في قلبه وحديثه بلسانه

لیکن وہ محب باوجود اس تمام تر ماجرا کے فریفتہ ہے عشق مصطفی ﷺ کا پس آپ کا خیال اس کے قلب میں ہے آپ کا تذکرہ اس کی زبان پر ہے۔

ولطا لما يدعو لحا مافي الدعاء مبالغا
ليطوف في بستانه ويشم من ريحانه

اور بہت زمانہ طویل سے دعا کر رہا ہے اور دعا میں الحاح و مبالغہ کر رہا ہے تا کہ وہ آپ کے باغ میں طواف کرے اور آپ کے ریحان سے خوشبو سونگھے۔

يامن تفوق امره فوق الخلائق في العلا
حتى لقد الني عليك الله في قرانه

اے وہ ذات پاک جن کا رتبہ تمام خلائق پر بلندی میں فائق ہو گیا یہاں تک کہ آپ پر اللہ تعالیٰ نے اپنے قرآن میں ثنا فرمائی۔

صلى عليك الله اخردهره متفضلا
مترحما وحيالك الموعود من احسانه

اللہ تعالیٰ آپ پر درود نازل فرمادے زمانہ کے اخیر تک تفضل کرتا ہوا اور ترحم فرماتا ہوا اور اللہ کو اپنے احسانات موعودہ عطا فرمادے۔



# بعض حکم درُودشریف

## (از فصل ۳۷)

بعد بیان فضیلت کے بمقتضائے وارد قلبی اس کی بعض حکمتیں لکھنا مناسب معلوم ہوتا ہے۔

## حکمت اول:

جناب رسول ﷺ کے احسانات امت پر بیشار ہیں، کہ صرف تبلیغ ماموربہ ہی پر اکتفا نہیں فرمایا بلکہ ان کی اصلاح کے لئے تدبیریں سوچیں ان کے لئے رات رات بھر کھڑے ہو کر دعائیں کیں ان کے احتمال مضرت سے دلگیر ہوئے اور تبلیغ گو ماموربہ تھی لیکن تاہم اس میں واسطہ نعمت تو ہوئے بہر حال آپ محسن بھی ہیں اور واسطہ احسان بھی پس اس حالت میں مقتضا فطرت سلیمہ کا یہ ہوتا ہے کہ ایسی ذات کے واسطے دعائیں نکلتی ہیں خصوصاً جبکہ مکافات بالمثل نہ ہوسکے اور ہمارا عاجز ہونا اس مکافات سے ظاہر ہے کیونکہ ان نعماء کا اضافہ غیر نبی سے نبی پر محالات سے ہے اور دعائے رحمت سے بڑھ کر کوئی دعا نہیں اور اس میں بھی رحمت خاصہ کاملہ کی دعا جو کہ مفہوم ہے درود کا اس لئے شریعت نے اسے فطرت سلیمہ کے مطابق درود شریف کا امر کہیں وجوباً کہیں استحباباً فرمایا و نحوہ فی المواہب۔

## حکمت دوم:

چونکہ آپ حق تعالیٰ کے محبوب ہیں اور محبوب کے لئے کسی خیر کی درخواست کرنا گو محبوب کو بوجہ اس کے کہ جس سے درخواست کی جائے وہ خود بوجہ محبت کے وہ خیر اس محبوب کو پہنچائے گا۔ اس خیر کے ملنے میں اس درخواست کی حاجت ہی نہ ہو لیکن ایسی درخواست کرنا خود سبب ہوتا ہے۔ اس درخواست کرنے والے کے تقرب کا۔ پس درود شریف میں چونکہ درخواست رحمت ہے محبوب حق کے لئے اس لئے یہ ذریعہ ہو جائے گا خود اس شخص کو حق تعالیٰ کی رضا و قرب میسر ہونے کا و نحوہ فی المواہب

## حکمت سوم:

نیز اس درخواست میں اظہار ہے آپ کے شرف خاص عبدیت کاملہ کا کہ رحمت الٰہی کی آپ کو بھی ضرورت ہے۔ وہذا من سوانح الوقت

## حکمت چہارم:

چونکہ آپ بھی بشریت میں مادیت میں عنصریت میں امت کے ساتھ شریک ہیں اور بعض امور زائدہ مثل کثرت مال وغیرہ میں اوروں کے ساتھ ساتھ مساوی بھی نہیں اور یہ اشتراک اور عدم مساوات بسا اوقات منجر ہو جاتا ہے۔ استنکاف کی طرف اعتقاد عظمت واحتیاج ملت سے جیسا امم ضالہ کو پیش آیا کہ بعض نے یوں کہا انؤمن لبشرین مثلنا وقومهما لنا عابدون اور بعض نے کہا ابشر امنا واحدا نتبعه انا اذالفی ضلال وسعر کسی نے کہا لو لا انزل هذا القرآن علی رجل من القریتین عظیم اس لئے درود شریف میں اس کا پورا علاج ہے۔ کیونکہ اس میں دعا ہے رحمت خاصہ کی تو استحضار ہوا اس کا کہ آپ رحمت خاصہ کے مستحق ہونے میں سب سے ممتاز ہیں تو اس اشتراک کے ساتھ اس امتیاز کو بھی تو دیکھو جس کے سامنے دوسروں کا امتیاز مالی وغیرہ گرد ہے اور نیز اس میں حکمت اول کے لحاظ سے استحضار ہے اس کا کہ ہم لوگ آپ کے ممنون ہیں اور عظمت ومنت کا استحضار رافع ہوتا ہے استنکاف کا بالخصوص جب نام مبارک کے قبل لفظ سیدنا ومولانا وغیرہ بھی بڑھایا جائے اور نام مبارک کے بعد ایسے صفات بڑھائے جائیں جن میں تصریح ہو آپ کے جدوجہد کی اشاعت دین کے لئے جو اعظم احسانات ہے ہم پر اور اس رفع استنکاف سے افتقار وانکسار حادث ہوگا جو کہ اعظم مقامات مقصودہ سے ہے خصوص اس محل میں جس کے معظم ہونے کا نصوص میں اہتمام کیا گیا ہو (یعنی خصوص ایسے بزرگ کے مقابلہ میں افتقار جو کہ نصوص میں معظم کہے گئے ہوں اور خصوص اس لئے کہا کہ افتقار فی نفسہ محمود ہے۔) جیسے مقبولان الٰہی بالخصوص حضرات انبیاء علیہم السلام پھر خصوص سرور انبیاء ﷺ کہ آپ کی طرف افتقار کا استحضار عین مرضی حق اور آپ سے اباء استغنا بغایت نامرضی ہے کما قال اللہ تعالیٰ هو الذی بعث فی الامیین رسولا منهم یتلوا علیهم اٰیاته ویزکیهم ویعلمهم الکتاب والحکمة وان کانوا من قبل لفی ضلال مبین وقال اللہ تعالیٰ لقد من اللہ علی المؤمنین اذ بعث فیهم رسولا من انفسهم یتلوا علیهم اٰیٰته ویزکیهم ویعلمهم الکتاب والحکمة وان کانوا من قبل لفی ضلال مبین۔



## حکمت پنجم:

بعض طبائع میں غلبہ مذاق توحید کے وسائط کے ساتھ کہ ان وسائط میں انبیاء علیہم السلام بھی ہیں دل زیادہ آویختہ نہیں ہوتا گو بعد حصول قدر واجب اعتقاد وانقیاد رسول اللہ ﷺ کی اس زیادہ کا انتفاء مضر نہیں جیسا کہ مواہب کے مقصد سابع میں امام قشیری سے ابوسعید خراز کی حکایت نقل کی ہے کہ انہوں نے خواب میں جناب رسول اللہ ﷺ کو دیکھا اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ مجھ کو معذور رکھئے کہ خدائے تعالیٰ کی محبت مجھ کو آپ کی محبت میں مشغول نہیں ہونے دیتی۔ آپ نے فرمایا اے مبارک جو شخص حق تعالیٰ سے محبت کرتا ہے وہ مجھی سے محبت کرتا ہے (کیونکہ یہ تو وہ جانتا ہی ہے کہ میرے توسط سے تو یہ بات نصیب ہوئی اور اس جاننے کے بعد ممکن نہیں کہ واسطہ سے محبت نہ ہو گو التفات نہ ہو۔ سو امر ضروری محبت ہے نہ کہ التفات دائم) اور بعض نے کہا ہے کہ یہ واقعہ ایک انصاری عورت کو سرکار نبوی ﷺ کے ساتھ جاگتے میں پیش آیا تھا۔ لیکن کمال حال یہ ہے کہ جس واسطہ کی طرف اسی واحد حقیقی نے التفات کرنے کو اپنی رضا کا ذریعہ فرمایا ہے اس کی طرف التفات کرنے کو دوقا بھی شاغل عن التوحید نہ سمجھے بلکہ مکمل توحید جانے جیسا کوئی اپنے معشوق کے پاس جانا چاہے اور وہ معشوق اپنا ایک مقرب خاص اس کے پاس بھیج دے کہ اس کو اپنے ہمراہ لے آئے تو مقتضاء عقل یہ ہے کہ جس قدر اپنے محبوب کی مقصودیہ حقیقیہ اس کے دل میں بسی ہوگی، اسی قدر ہر قدم پر اس موصل الی المقصود کے قدم وزبان پر اس کی توجہ ہوگی کیونکہ اس میں کمی ہونے سے خود وصول الی المقصود ہی مشکوک ہو جائے گا۔ جس کو یہ ناگوار اور محبوب بالذات کی مقصودیہ حقیقیہ کے خلاف سمجھے گا اسی طرح جب اس عاشق کو معلوم ہوگا کہ میں جس قدر اس کا اکرام ومدارات وخدمت کروں گا میرا محبوب اسی قدر زیادہ خوش ہوگا تو وہ اور بھی اس میں مشغول رہے گا اور یہ شغل مانع عن اشتغال بالمحبوب نہ ہوگا بلکہ اس اشتغال میں اور زیادہ معین ہوگا پس جس طرح اس مثال میں جس درجہ کی مقصودیت محبوب بالذات کی اس محب کی نظر میں ہوگی اس درجہ کا التفات موصل کی حرکت وسکون پر ہوگا اسی طرح حضور ﷺ کی طرف جس قدر التفات ہو وہ عین علامت ہوگی واحد تعالیٰ کے مطلوب وملتفت الیہ ہونے کی۔ پس دونوں التفاتوں میں تزاحم نہ ہوا بلکہ تلازم ہوا پس اس ذوقی نقص کے رفع کرنے کے لئے درود شریف مشروع ہوا، گویا صلوا علیه وسلموا تسلیما میں حکم ہوا کہ اس واسطہ کی طرف توجہ بالاحترام کرنے سے ہم خوش ہوتے ہیں۔

پس اگر کوئی ہمارا اور ہماری رضا کا طالب ہے تو اس واسطہ کی طرف توجہ بالاحترام کرے اور اس کو اشتغال بالغیر نہ سمجھے کیونکہ اشتغال بالغیر بالمعنی الاعم منافی توحید نہیں بلکہ اشتغال بالغیر بایں معنی کہ وہ غیر حاجب ہو مقصود سے منافی توحید ہے اور جو غیر کہ خود موصل ہو اس کی طرف

توجہ کرنا تو لوازم توحید سے ہے کہ بدون اس کے توحید ہی تک وصول نہیں ہوتا۔ وھاتان الحکمتان من سوانح سالف الوقت۔

# لبعض العشاق

صل یا رب علی راس فریق الناس
منه للخلق امان بزمان الباس
رحمت بھیج اے پروردگار آدمیوں کے گروہ کے سردار پر جن سے خلقت کو امن ہے زمانہ شدت میں۔

صل یا رب علی من هو فی حرغد
کل من یظماء یسقیه رحیق الکاس
رحمت بھیج اے پروردگار اس ذات پر قیامت کی گرمی میں جو پیاسا ہوگا وہ اس کو شراب (طہور) پیالہ کی پلادیں گے۔

صل یا رب علی من برجاء الکرم
خصّ من جاء الیه لعموم الناس
رحمت بھیج اے پروردگار اس ذات پر جنہوں نے امید کرم کے ساتھ خاص فرمایا ہر شخص کو جو آپ کے پاس حاضر ہوا عام لوگوں کے لئے۔

صل یا رب علی مونس کل البشر
مبدل الوحشة فی القبر باستیناس
رحمت بھیج اے پروردگار تمام لوگوں کے مونس پر جو وحشت کو قبر میں مبدل بہ انس کرنے والے ہیں۔

صل یارب علی روح رئیس الرسل
نقتدی نحن علی ارجله بالراس
رحمت بھیج اے پروردگار رئیس الرسل کی روح پر جن کے قدموں پر ہم چلتے ہیں سر کے بل۔



# ضمیمہ الشذور

یعنی

# مکتوب محبوب القلوب

بعد الحمد والصلوٰۃ الشذور کے صفحہ ۲۰۴ کے آخر میں یہ عبارت واقع ہے۔ بعض میں محبت کے ظاہری آثار بھی پائے جاتے ہیں الی قولہ اول تو ان اعمال مذکورہ میں بھی (جن میں اوپر کی عبارت میں آپ کے ذکر مبارک کی مجالس منعقد کرنا بھی مذکور ہے) بسا اوقات حدود شرعیہ کو محفوظ نہیں رکھتے اور صفحہ ۲۰۵ کے شروع کے قریب (خشک مزاج لوگوں کی شکایت میں) یہ عبارت ہے نہ کبھی ذکر مبارک سن کر گداختہ ہوتے ہیں اور صفحہ ۲۱۵ کے شروع کے قریب یہ عبارت ہے۔ اسی طرح حضرات صحابہ کی عادت تھی کہ جب بیٹھتے ایک دوسرے سے جناب رسول اللہ ﷺ کا حلیہ مبارک وشمائل وطرز عمل پوچھتے ان عبارات میں حضور ﷺ کے مبارک ذکر کے متعلق افراط یا تفریط کرنے والوں کی شکایت مجملاً مذکور ہے چونکہ صاحب رسالہ الشذور کی ایک تحریر مسمی بہ ''مکتوب محبوب القلوب'' میں اس مجمل مضمون کی قدر ضروری تفصیل مذکور ہے اور مذکور بھی ایسے بے نظیر عنوان سے کہ اگر طبیعت میں ذرا بھی سلامتی ہو تو پھر انشاء اللہ تعالیٰ افراط وتفریط کا نام ونشان تک نہ رہے چنانچہ بڑے بڑے اختلافات اس مضمون کی برکت سے بفضلہ تعالیٰ رفع ہوگئے خصوص جن بزرگ کی خدمت میں یہ خط ان کے بعض شبہات پیش کرنے پر جبکہ ان میں اور ان کے ایک عالم فرزند میں اس مسئلہ کے متعلق سخت اختلاف واقع ہو رہا تھا جس کی نوبت قطع تعلقات تک پہنچ گئی تھی لکھا گیا تھا وہاں تو اس قدر عظیم فوری نفع ہوا جس سے سب متحیر رہ گئے اور باپ بیٹے میں کوئی کشیدگی باقی نہ رہی اس سے مستحسن معلوم ہوا کہ اس مضمون کو رسالہ الشذور کا ضمیمہ بنادیا جائے۔

وھو ھٰذا

کتبہ

خادم دربار اشرفی محمد فضل اللہ عفا اللہ عنہ

# مکتوب محبوب القلوب

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم

از اشرف علی عفی عنہ بگرامی خدمت مخدومی معظمی دامت برکاتہم السلام علیکم ورحمۃ اللہ
وبرکاتہ کل الطاف نامہ نے معزز فرمایا برابر جواب کے لئے تیار رہا مگر ہجوم آئندگان وروندگان سے
اس وقت تک اپنے ارادے میں کامیاب نہ ہو سکا اس وقت بیٹھا ہوں مگر ڈاک کے وقت تک امید
نہیں کہ فراغت کر سکوں کل ہی کی ڈاک میں غالبا جائے گا۔ جناب والا کو ہر طرح اللہ تعالیٰ نے
بزرگی عطا فرمائی ہے زیادہ عرض معروض کرنا خلاف ادب سمجھتا ہوں مگر معاملہ ایسا آ پڑا ہے جس میں
مصلحت کے علاوہ مسئلہ کا بھی شمول ہے اس لئے محبت وخیر خواہی جو آپ ہی کے عنایات کا اس
عاجز پر عکس ہے مجبور کرتی ہے کہ کچھ عرض کروں اور ایسے معروضات میں بدون اس کے کہ دل کھول
کر کہے جائیں علی وجہ الکمال ظاہر نہیں ہو سکتے۔ اس لئے قبل عرض مقصود اس قدر اس استدعا کرتا
ہوں کہ میری قلم درازی معاف فرمائی جائے اور چونکہ معاملہ تحقیق دین کا ہے اس لئے بے تکلف جو
خیال مبارک میں آئے ارشاد فرمایا جائے اور مجھ کو بھی عرض کی اجازت دی جائے انشاء اللہ تعالیٰ
تمام پیچیدگیاں رفع ہو جائیں گی اصول شرعیہ میں سے اور نیز قواعد عقلیہ میں سے یہ امر مسلم ہے
کہ جو فعل نہ مامور بہ ہو نہ منہی عنہ، یعنی نصوص شرعیہ میں نہ آسکے کرنے کی ترغیب ہو اور نہ اس کے
کرنے کی ممانعت ایسا امر مباح ہوتا ہے اور ہر چند کہ مباح اپنی ذات میں نہ طاعت ہے نہ
معصیت مگر عوارض خارجیہ کے اعتبار سے ممکن ہے کہ کبھی وہ طاعت بن جائے کبھی معصیت بن
جائے۔ مثلا چلنا کہ ایک فعل مباح ہے نہ اس پر ثواب نہ عقاب مگر ممکن ہے کہ اس میں کوئی ایسی
مصلحت ومنفعت ہو جس سے یہ عبادت ہو جائے مثلا مسجد یا مجلس وعظ کی طرف چلنا یا کسی کی
عیادت یا تعزیت کے لئے چلنا اور ممکن ہے کہ اس میں کوئی ایسی مضرت مفسدہ ہو جس سے یہ
معصیت ہو جائے مثلا ناچ دیکھنے کو چلنا یا شراب خوری کے لئے چلنا اور یہ بھی جاننے کی بات ہے
کہ مضرت ومفسدہ دو قسم کا ہے لازمی ومتعدی لازمی وہ جس سے خود فاعل کو ضرر پہنچے متعدی وہ جس
سے دوسروں کو ضرر پہنچے سو جس طرح فعل مباح بوجہ لزوم ضرر لازمی کے واجب المنع ہو جاتا ہے اسی
طرح بوجہ ترتب ضرر متعدی کے بھی ممنوع ہوتا ہے مثلا کوئی ایسا مریض جس کا مرض محسوس نہیں اور
طبیب نے اس کو افطار صوم کی اجازت دے دی گو اس کو کھانا پینا علی الاعلان فی نفسہ جائز ہے مگر
جس مقام پر یہ احتمال ہو کہ کوئی دوسرا شخص یہ حالت دیکھ کر روزہ کی بے وقعتی کر کے اپنا روزہ تباہ
کرے گا اس مقام پر یہ امر جائز بھی ناجائز بن جائے گا بلکہ اس کا اخفا ضروری ہوگا اور ایسا امر بہت



ہی ظاہر ہے اب دوسرا قاعدہ سمجھنے کے قابل ہے کہ بعض افعال مباحہ تو ایسے ہوتے ہیں جن میں سرتا
سر مصلحت ہی مصلحت ہے اس کے تو مستحسن ہونے میں سب کا اتفاق ہوتا ہے بعض ایسے ہوتے
ہیں کہ ان میں سرتاپا مفسدہ ہی مفسدہ ہے اس لئے ممنوع ہونے میں کسی کو کلام نہیں ہوتا بعض ایسے
افعال ہیں جن میں کچھ مصلحت اور کچھ مفسدہ ہوتا ہے کسی کی نظر مصلحت پر ہوتی ہے اور مفسدہ کی
طرف یا تو التفات نہیں ہوتا یا اس کو قابل اعتبار نہیں سمجھتے یا اس میں کچھ تاویل کی گنجائش سمجھ لیتے
ہیں ایسا شخص اس کو جائز بلکہ مستحسن کہتا ہے اور کسی کی نظر مفسدہ پر بھی ہوتی ہے خواہ مفسدہ لازم ہو یا
متعدی ایسا شخص اس کو ممنوع ٹھہراتا ہے خواہ مصلحت پر نظر ہی نہ ہو یا اس پر بھی نظر ہو کیونکہ قاعدہ
مقررہ ہے کہ جب علت وحرمت کے اسباب کسی شے میں جمع ہو جاتے ہیں تو وہاں حرمت ہی کو
ترجیح ہوتی ہے ایسے امور ہمیشہ محل کلام واختلاف رہا کرتے ہیں مگر اس میں اختلافات رفع کرتے
ہیں مگر اس میں اختلافات رفع کرنا اگر اہل اختلاف میں قدرے طلب حق وانصاف ہو بہت ہی
سہل ہوتا ہے اس لئے کہ صرف یہ بات دیکھ لینے کی ہوتی ہے کہ اس میں کوئی مفسدہ تو نہیں اگر کوئی
مفسدہ نہ نکلے تو مانعین اپنے فتوی ممانعت کو چھوڑ دیں اور اگر مفسدہ نکل آئے تو مجوزین اپنے جواز
سے رجوع کریں گو اس میں مصلحتیں بھی ہوں اس لئے کہ اوپر مذکور ہو چکا کہ تعارض کے وقت منع
کو ترجیح ہوتی ہے البتہ اگر کسی مامور بہ میں کوئی مفسدہ ہو تو وہاں مفسدہ کی اصلاح کر دیجاتی ہے مگر
مباح میں جب صلاح دشوار ہو نفس فعل کو ترک کر دینا لازم ہوتا ہے بلکہ مباح تو کیا چیز ہے اگر سنت
زائدہ میں ایسے مفاسد کا احتمال قوی ہو اس کا ترک مطلوب ہو جاتا ہے یہ سب قواعد کتب شرعیہ
اصولیہ وفرعیہ میں موجود مذکور ہیں اب خیال فرمانا چاہئے کہ عمل مولد شریف بہیئت وقیود مخصوصہ
ظاہر ہے کہ نہ کسی دلیل شرعی سے مامور بہ ہے اور نہ کسی دلیل سے ممنوع ہے تو فی حد ذات مباح
ٹھہرا اب اسی قاعدہ اولی کے موافق ضرور ہوگا کہ اگر اس میں کوئی مفسدہ اعتقادی یا عملی مرتب نہ
ہو نہ لازمی نہ متعدی تو اس کے جواز یا استحسان میں کوئی کلام نہیں کر سکتا اور اگر اس میں کوئی مفسدہ
مرتب ہوتا ہو خواہ لازمی خواہ متعدی تو اس کے روکنے میں کوئی مضائقہ نہیں ہو سکتا اس پر تو سب کا
اتفاق ہے اب اتنی سی بات میں اختلاف رہ گیا کہ آیا اس میں کوئی مفسدہ ہے یا نہیں اور اسی بات
میں اختلاف ہونے سے اس کے جواز ناجواز میں اختلاف طویل وعریض ہو گیا سو مفسدہ کا ہونا نہ
ہونا یہ کوئی دقیق بات نہیں جس میں بہت غور ونظر ومباحثہ کی حاجت ہو مشاہدہ وتجربہ وتتبع حالت
عاملین سے بسہولت معلوم ہو سکتا ہے سو جہاں تک ان مجالس میں شرکت کا اتفاق ہوا اکثر عاملین
کے عقائد یا اعمال میں غلو وافراط پایا گیا جس کی تفصیل محتاج بیان نہیں سو بنا بر قاعدہ مذکورہ سابق
ان عاملین کے حق میں تو اس عمل کو ممنوع کہنے میں کسی قسم کا شبہ ہی نہیں البتہ یہ شبہ شائد ہو سکے کہ
جس کو غلو ہو اس کو روکنا چاہئے اور محتاط خوش عقیدے کو کیوں روکا جائے تو اس کا جواب اوپر کی تقریر

سے معلوم ہو چکا ہے کہ جس طرح ضرر لازمی سے بچنا واجب ہے اسی طرح ضرر متعدی سے بھی جس حالت میں کسی شخص نے گو احتیاط کے ساتھ یہ عمل کیا مگر دوسرے دیکھنے والے اس سے سند پکڑ کر بے احتیاطی کرتے رہے تو ضرر متعدی ظاہر ہے۔

اب اس قاعدے وحکم کی تائید کے لئے ایک آدھ نظیر پیش کرتا ہوں کسی نعمت جدیدہ کی خبر سنکر سجدہ شکر کرنا حدیث صحیح سے ثابت ہے اور پھر بھی ہمارے امام ہمام ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ اس کو مکروہ فرماتے ہیں۔ چنانچہ کتب فقہ میں مذکور ہے اس کی وجہ بقول علامہ شامی صرف یہی ہے کہ اس میں احتمال ہے کہ عوام اس کو سنت مقصودہ نہ سمجھ جائیں۔ اب ملاحظہ فرمایئے کہ عوام کے غلط اعتقادی کے احتمال پر خواص کے لئے بھی وہ فعل مکروہ قرار دیا گیا حالانکہ جواز اس کا نص سے ثابت ہے اور مسنون ہونا بھی اس کا مسلم ہے مگر سنت زائدہ ہے سنت مقصودہ نہیں۔ جب عقیدے میں اتنے فرق سے حکم کراہت کا کردیا جاتا ہے تو جو چیز سنت بھی نہ ہے صرف مباح یا مستحسن ہو اور اباحت واستحسان بھی اس کا محض قیاسی ہو منصوص نہ ہو اور افراط بھی عقیدے میں اس درجہ عوام نے کرلیا ہو کہ فرض واجب سے زیادہ متوکد قرار دے دیا ہو تو اس حالت میں خواص کے لئے بھی حکم بالکراہت کیوں نہ کیا جائے گا۔

دوسری نظیر یہ ہے کہ درمیان اذان واقامت مغرب کے دو رکعت نفل پڑھنا حدیث سے ثابت اور امام ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ اس کو مکروہ فرماتے ہیں۔ اس کی وجہ بھی یہی احتمال اعتقاد وسنیت مقصودہ ہے۔ اس احتمال کا موجب کراہت ہونا خود حدیث سے ثابت ہے چنانچہ اسی حدیث متعلق بین الاذان والاقامت میں حضور اقدس ﷺ نے تیسری بار میں ارشاد فرمایا لمن شاء اس کی وجہ راوی فرماتے ہیں کرھة ان یتخذھا الناس سنة۔

تیسری نظیر یہ ہے کہ صلوۃ جنازہ میں فاتحہ پڑھنا احادیث سے ثابت اور امام ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ اس کو منع فرماتے ہیں یہاں بھی یہی وجہ ہے کہ نماز جنازہ اصل میں دعا ہے اور حضور سے فاتحہ جو ثابت ہے وہ بھی بطریق دعا ہے سو اگر کوئی علی وجہ التلاوت پڑھے مکروہ ہے صرف اتنا تفاوت ہے کہ جو چیز علی وجہ الدعا پڑھی جائے اس کو علی وجہ التلاوت کسی نے پڑھ دیا تو کراہت آجاتی ہے۔ پھر صرف اسی شخص کو منع نہیں کیا بلکہ مطلقاً منع کردیا تاکہ یہ عادت شائع نہ ہو اور بھی بے شمار اس کے نظائر فقہیہ موجود ہیں۔ ان سب نظائر سے یہ امر کالشمس فی نصف النہار واضح ہوگیا کہ جس طرح اپنے عقیدہ ودین کی حفاظت ضرور ہے۔ عوام کے عقیدہ ودین کی حفاظت بھی ضرور ہے اب ممکن ہے کہ بعض کرنے والے احتیاط کرلیں مگر عوام جو ان کے معتقد ومقلد ہیں ان کو نہ ان خرابیوں پر نظر ہے نہ ان سے بچنے کی احتیاط۔ نہ ان کو یہ خبر کہ ہمارے بزرگوں کے اور ہمارے عمل میں کیا فرق ہے صرف انہوں نے یہ دیکھ لیا کہ ہمارے فلاں بزرگ یہ عمل کرتے ہیں۔ پس خود بھی



جس طرح چاہا کرنے لگے اس کی احتیاط اہل طریقت نے یہاں تک فرمائی ہے کہ جس شخص کو سماع بشرائط جائز اور مباح ہو وہ ایسے شخص کے روبرو بھی نہ سنے کہ جس کو مباح نہیں تاکہ وہ تقلید بے بصیرت کرکے خراب نہ ہو۔

اب خیال مبارک میں آگیا ہوگا کہ جو لوگ ان اعمال کو منع کرتے ہیں ان کی غرض اور علت کیا ہے یعنی وہ ان اعمال کو فی حد ذاتہا مکروہ وممنوع نہیں سمجھتے بلکہ ان کو مباح باباحۃ اصلیہ ومستحسن بحسن عقیدت ونیت جانتے ہیں۔ مگر ان عوارض خارجیہ کی وجہ سے کراہت کا حکم کرتے ہیں۔ مرتکب عوارض کے لئے تو بوجہ ضرر لازم کے اور محتاط کے لئے بوجہ ضرر متعدی کے اس طور پر منع کرنے والوں پر کسی قسم کی ملامت نہیں ہو سکتی بلکہ بوجہ اہتمام حفظ نظام دین کے مستحق اجر ہوتے ہیں۔ ہاں یہ شبہ ہو سکتا ہے کہ بعض مانعین تو اس تفصیل کے ساتھ منع نہیں کرتے اور نہ کوئی قید لگاتے ہیں علی الاطلاق کہہ دیتے ہیں کہ مجلس مولد شریف ممنوع وبدعت ہے سو بات یہ ہے کہ مانعین میں بعض تو متشدد ہیں ان کے قول کی تو تاویل ضروری نہیں اور بہت سے بندگان الٰہی منصف ومحقق ہیں ان کا اطلاق حکم بالکراہت محض لفظ میں ہے مراد ان کی عمل مفید ومتعارف ہے۔ اس کی مثال ایسی ہے کہ کوئی مفتی محقق کہے کہ رہن رکھنا حرام ہے ہر چند کہ لفظ رہن اس کے کلام میں مطلق ہے جس سے یہ شبہ ہوتا ہے کہ غضب ہے، کہ اللہ تعالیٰ رہن کو حلال فرمادیں اور یہ حرام کہتا ہے مگر ہر عاقل سمجھ سکتا ہے کہ مراد اس کی مطلق رہن نہیں ہے بلکہ وہی رہن جس میں حقیقتاً یا حکماً انتفاع مشروط ہوتا ہے اور اس زمانہ میں عارف ہے اسی کو حرام کہتا ہے۔ سو وہ یقیناً حرام ہے۔ اسی طرح مانع مولد گو صرف مولد کو منع کر رہا ہے مگر مراد اس کی وہی مولد ہے جس میں افراط وتفریط ہو اور افراط وتفریط سے خالی ہو گو خود ممنوع نہیں مگر اس وجہ سے کہ دوسرے لوگوں کے لئے ذریعہ افراط وتفریط کا ہے۔ دائرہ منع میں اس کو داخل کردیا ہے۔ اس اطلاق لفظی وتقیید مرادی کی نظیر حدیث میں آئی ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے ایک مسافر روزہ دار کو ملاحظہ فرمایا کہ غلبہ حرارت وتشنگی سے بیہوش ہوگیا ارشاد فرمایا لیس من البر الصیام فی السفر یعنی سفر میں روزہ رکھنا اچھا نہیں یہ ظاہر ہے کہ روزہ رکھنا سفر میں جائز ہے پھر بھی آپ نے مطلق لفظ سے ممانعت فرمائی وجہ اس کی یہی ہے کہ گو لفظ مطلق ہے مگر مراد اس کی یہی ہے کہ ایسی حالت میں روزہ رکھنا اچھا نہیں۔

خلاصہ یہ کہ لفظ کا مقید ہونا کبھی لفظ سے ہوتا ہے اور کبھی قرینہ سے اس تفصیل سے یہ شبہ بھی رفع ہوگیا کہ ان اعمال کو ہزاروں بزرگ کرتے چلے آئے ہیں اب کیوں منع کرتے ہیں۔ وجہ رفع ہونے کی یہ ہے کہ وہ بزرگ خلوص احتیاط وصحت عقیدہ کے ساتھ کرتے تھے اور ان کے زمانہ میں عوام نے یا تو غلو نہ کیا ہوگا یا غلو کی ان کو اطلاع نہ ہوئی ہوگی یا یہ گمان نہ ہوگا کہ کوئی شخص ہمارا اقتداء کرے گا یا یوں سمجھے ہوں گے اگر کسی نے اقتداء کیا تو وہ بھی اقتداء کریگا تو وہ بھی احتیاط

کرے گا۔ اس وجہ سے ان بزرگوں پر نہ اعتراض کرنا ممکن ہے اور نہ سند پکڑنا صحیح ہے کیونکہ ان کی اور ہماری حالتوں میں یا زمانوں میں بہت فرق ہے اور نہ مانعین پر شبہ ہوسکتا ہے اس لئے وہ اصل فعل کو منع نہیں کرتے۔ بلکہ ان مفاسد کا انسداد کرنا چاہتے ہیں اور خود اس لئے شریک نہیں ہوتے کہ عوام ہمارے سند نہ پکڑیں خلاصہ یہ ہے کہ جنہوں نے یہ فعل کیا تھا ان کی نیت بھی اچھی تھی اور اس وقت مفاسد نہ تھے یا وہ متعدی نہ ہوتے تھے اور جو نہیں کرتے اور احتیاط رکھتے ہیں ان کی نیت بھی درست ہے۔ البتہ جو شخص یوں کہے کہ خود یہ عمل ہی اپنی ذات میں ممنوع ہے خواہ کوئی ضرر لازم یا متعدی ہو یا نہ ہو وہ متشدد ہے یا جس شخص کو اطلاع ہو جائے کہ واقعی عوام کی حالت عقیدہ اور عمل کی اچھی نہیں اور یہ بھی سمجھ گیا ہو کہ واقعی خواص کے عمل کا اثر عوام پر پڑتا ہے اور عوام سند پکڑ کے بے احتیاطیوں میں مبتلا ہوتے ہیں اور یہ بھی اس کو تجربہ ہو گیا ہو کہ اب عوام کے افراط تفریط کی اصلاح بدوں اس کے نہایت دشوار ہے کہ اصل عمل ہی کو احتیاطاً و انتظاماً ترک کردیں ان سب امور پر مطلع ہو کر پھر بھی اس کو معمول رکھے۔ وہ مداہن و متہاون فی الدین ہے۔

امید ہے کہ تقریر تفصیل ہذا سے تمام تر پیچیدگیاں حل ہوگئی ہوں گی۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب وعندہ علم الکتاب فقط (حضرت من تحقیق مسئلہ سے اپنی فہم ناقص کے موافق فارغ ہوا۔ میری دلی خوشی یہ ہے کہ جو مجھ سے غلطی ہوگئی ہو بے تکلف اس پر متنبہ فرمادیں انشاء اللہ تعالیٰ اعتراف و تسلیم کرلوں گا۔ زیادہ بجز اشتیاق ملازمت واستدعائے دعائے خاتمہ بالخیر کیا عرض کروں۔ والسلام فقط۔

تمام شد مکتوب محبوب القلوب



# دوسرا حصہ

## (الف)

یہ ان بعض خطوط کے جواب ہیں جو بعض سائلین نے بعض شبہات کے حل کیلئے حضرت مولانا اشرف علی صاحب قدس سرہ کو لکھے ہیں۔

## سوال:

بخدمت ذوالمجد والکرم مولانا و مقتدانا مولوی اشرف علی صاحب مدظلہم۔ پس از سلام مسنون معروض آنکہ۔ اگرچہ میں ایک شخص اجنبی ہوں لیکن بعض اعتبارات سے اپنے آپ کو زمرۂ خدام میں تصور کرتا ہوں اور اس بنا پر بے تکلفانہ ایک تکلیف خاص دینے کی جرأت کرتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ مجھ کو حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی قدس اللہ سرہ العزیز کے ساتھ بعض وجوہات سے ہمیشہ سے ایک عقیدۂ قلبی ہے اور جو حضرات حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ واسطہ و ارادت رکھنے والے ہیں ان کے ساتھ بھی دلی اخلاص ہے اور بالخصوص حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی مدظلہم العالی کے ساتھ جن کے محامد خود حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی بعض تالیفات میں بالتخصیص ارقام فرمائے ہیں اور اپنے معتقدین کو ان کی جانب رجوع لانے کی ہدایت فرمائی ہے۔ ایک خاص ارادت ہے۔ لیکن بعض اوقات بعض مخالفین اور مبتدعین کے بعض اعتراضات اور شبہات کی وجہ سے جو حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولانا سلمہٗ اللہ تعالیٰ کے بعض معمولات اور معتقدات کے مختلف فیہ ہونے کے بارے میں کئے جاتے ہیں اور جن کا جواب معقول اپنے آپ سے بن نہیں پڑتا طبیعت کو ایک خلجان پیدا ہو جاتا ہے۔ اس لئے میں یہ چاہتا ہوں کہ ان شبہات کا دفعیہ مخالفین کے جواب اور نیز اپنی تشفی قلب کے واسطے آپ کے ذریعہ سے کروں۔ کیونکہ اول تو مخالفین کو ایسے شبہات پیدا کرنے کے لئے جو زیادہ جرأت اور قوت ہوگئی ہے وہ رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ کی اشاعت ہے اور یہ رسالہ آپ ہی کا شائع کیا ہوا ہے۔ اگرچہ آپ نے اس کے ساتھ ایک مضمون بطور ضمیمہ کے بھی اضافہ فرمایا ہے جو صرف ہم جیسے معتقدین کے لئے فی الجملہ باعث طمانیت ہوسکتا ہے۔ لیکن تاہم وہ مضمون اس اصلی تحریر کے مطلب پر کوئی کافی ووافی اثر پیدا نہیں کرسکتا اور مخالفین اس کو نظر تام سے دیکھتے اور قابل قبول قرار

نہیں دیتے۔ بلکہ اس تقریظ کے مضمون سے جو رسالہ درمنظم مؤلفہ شاہ عبدالحق صاحب مہاجر کی پر جو حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ارقام فرمائی ہے۔ اس اصلی مضمون رسالہ فیصلہ کی تائید ہوتی ہے۔ دوسرے یہ کہ جناب کی تحریرات جس قدر اس وقت تک میرے مطالعہ سے گزری ہیں ان کو تعصب وتشدد ونفسانیت سے مبرا اور انصاف اور حقانیت اور معقولیت سے مملو پایا۔ جو مخالف کو موافق اور حق ناشناس کو حق پسند بنانے کا ایک اعلیٰ ذریعہ ہے۔ تیسرے یہ کہ غالباً آپ کو ان فتاویٰ کا حال بھی معلوم ہوگا۔ جو اہل ہند نے کسی مسئلہ مختلف فیہ کی نسبت مکہ معظمہ سے طلب کئے تھے اور اس کا جواب بعض مخالفین کے حسب منشا ملا اور جن پر مخالفین حضرت حاجی صاحب کی مہر اور دستخط ہونا بھی بیان کرتے ہیں۔ چوتھے یہ کہ جہاں تک مجھ کو تحقیق ہوا ہے آپ اسی کارخیر کے متعلق عرائض کا جواب دینے اور اپنے اوقات عزیز کے صرف کرنے میں بخیال اصلاح حال وقال مومنین وحقوق المسلمین دریغ بھی نہیں فرماتے ہیں۔ لہٰذا وہ شبہات ذیل میں گذارش کر کے امیدوار ہوں کہ بمقتضائے شفقت وہمدردی اسلامی تفصیل جواب ان کا مرحمت ہوتا کہ آئندہ کے لئے اس قسم کے خلجان سے جو وسواس شیطانی کہے جانے کے لائق ہیں۔ طبیعت محفوظ رہے۔ اور مخالفین کو جواب معقول دے کر ساکت کرنے کا موقع ملے۔

## شبہ اول:

یہ ہے کہ حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بعض معتقدات ومعمولات جو ان کے رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ سے یا تقریظ مندرج رسالہ درمنظم سے یا بعض دیگر فتوی ہم مضمون رسالہ مذکور پر دستخط اور مہر ہونے سے یا ان معتقدات اور معمولات کی نسبت بعض اشخاص معتقد کی چشم دید اور گوش زد احوال واقوال بیان کرنے سے ثابت ہوتے ہیں۔ آیا واقعی تھے یا یہ اقوال وافعال بخلاف اپنے ذاتی عقیدہ کے کسی مصلحت پر مبنی تھے در رعایت شریف واہالیان مکہ معظمہ وغیرہ حضرت سے سرزد ہوتے تھے۔ اگر بخلاف عقیدہ واقعی کے تھے تو یہ صورت تقیہ کی اور شعار روافض ہے۔ جو حضرت کے کمالات ظاہری وباطنی کے بالکل منافی ہے اور اگر موافق عقیدہ واقعی تھے تو ان حضرات کے جو حضرات سے واسطے ارادت اور خلافت رکھتے ہیں ان معتقدات اور معمولات کو بدعت اور ضلالت کہنے کا حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے اوپر کیا اثر ہوا اور ان حضرات کے حق میں کیا نتیجہ پیدا ہوا۔

## دوسرا شبہ:

یہ ہے کہ آیا مرید اور خلیفہ کو من کل الوجوہ اتباع شیخ کی ضرورت ہے۔ یا نہیں۔ اور اگر



نہیں ہے۔ اور صرف اوراد واشغال متعلقہ طریقت میں اتباع کافی ہے اور دیگر مسائل شرعیہ میں اپنے علم اور اجتہاد سے کام لینے کا مجاز حاصل ہے تو اس صورت میں احکام شرعیہ میں شیخ کے عمل بالخلاف سے مرید کے قلب میں عظمت شیخ جیسا کہ چاہئے تاہم نہیں رہ سکتی۔ بلکہ جب شیخ کے عقائد اور اعمال بزعم مرید خلاف شرع اور سنت ہوں گے تو شیخ کے ساتھ ارادت بھی کسی طرح باقی نہیں رہ سکتی۔ اور ایسی حالت میں خود شیخ لائق مشیخت متصور نہیں ہوسکتا۔ اس لئے کہ جب شیخ کو قطع نظر علم ظاہری کے اپنے کشف باطنی اور نور عرفاں سے بالخصوص ایسے مسائل میں جو ان کے اور ان کے مریدوں کے فیما بین مابہ الاختلاف ہوں حق وباطل اباحت وضلالت میں تمیز نہ ہوسکے تو وہ بھی ترقی مدارج وطے منازل الی اللہ کا ذریعہ کیونکر بن سکتا ہے یا کیونکر بنایا جاسکتا ہے اور وہ کامل مکمل کیونکہ متصور ہوسکتا ہے اور اگر یہ کہا جائے کہ ایسے مسائل فرعیہ کا اختلاف قدیمی بات ہے اور اس سے معاملات طریقت میں کچھ حرج متصور نہیں ہے تو اول تو یہ اختلاف ایسا ادنیٰ درجہ کا نہیں ہے۔ دوسرے اس کے تسلیم کرنے میں طالبان حق کو کسی عالم وکامل متبع سنت شیخ کی تلاش کرنے کی جو ایک ضروری بات قرار دی گئی ہے ضرورت باقی نہیں رہتی۔ بلکہ ہر صوفی مشرب ان اشغال معینہ ومعمولات کی تعلیم اور بذریعہ بیعت داخل سلسلہ کرنے کے لئے کافی ہوسکتا ہے اور اگر مرید اور خلیفہ کو اتباع کامل کی ضرورت ہے اور مرشد کے ساتھ ہم خیال وہم عقیدہ وہم عمل ہونا ضروری ہے تو بوجہ اختلاف مسائل معلومہ متذکرہ شبہ اول ان حضرات کے اندر ان کا فقدان ظاہر ہے۔ پس ایسی حالت میں ان حضرات کی خلافت خلافت راشدہ کیونکر تسلیم ہو اور اگر نہ تسلیم ہو تو حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے وہ فرمان جو باتخصیص حضرت مولانا رشید احمد صاحب کے حق میں نافذ ہوئے ہیں کیا معنی رکھتے ہیں۔ اور کس بنا پر ہیں اور اگر ہر دو حضرات کی معتقدات اور معمولات یکساں قرار دے جائیں تو تطبیق کس طریقہ سے کی جائے۔ اور قطع نظر دیگر مضامین کے حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ کے لئے ایک شرح پر از تاویلات کثیرہ مطلوب ہوگی۔

## تیسرا شبہ:

یہ ہے کہ حضرت حاجی صاحب کے خلفاء میں باعتبار اختلاف بعض معتقدات ومعمولات معلومہ کے دو فریق ہیں اور ہر فریق علماء کا ہے۔ جن میں ایک فریق مولوی احمد حسن صاحب کانپوری اور شاہ عبدالحق صاحب مہاجر مکی۔ مولوی عبدالسمیع صاحب میرٹھی وغیرہ کا ہے جن کے معتقدات ومعمولات مثل حضرت حاجی صاحب ودیگر متقدمین صوفیہ کرام پیشوایان سلسلہ چشتیہ صابریہ قدوسیہ کے ہیں اور دوسرا فریق مولوی رشید احمد صاحب ومولوی اشرف علی صاحب

و مولوی محمد قاسم صاحب مرحوم وغیرہ کا ہے۔ جو ان معتقدات و معمولات کو بدعت و ضلالت بلکہ اس سے بھی زیادہ بدتر کہتے ہیں۔ کہ نوبت بہ شرک و کفر پہنچاتے ہیں۔ پس ان ہر دو فریق میں سے خلافت راشدہ کس فریق کی متصور ہو سکتی ہے اور حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا ایسے دو مختلف العقیدہ والعمل اشخاص کو خلافت عطا فرمانا کیسا عمل ہے۔ پس یہ ہیں وہ اعتراضات و شبہات جن کے جوابات معقول دینے میں اور مخالفین نامعقول کو معقول کر دینے میں مجھ جیسے بعض کم علم محبان خانوادہ امدادیہ کو دشواری ہوتی ہے۔ پس اگر والا جناب توجہ فرما دیں اور ان امور کا جواب مفصل تحریر فرما دیں تو قطع نظر اس کے کہ مخالفین کے جواب دینے میں سہولت ہو جائے بمصداق کیطمئن قلبی کے موافقین کے انشراح خاطر کے لئے بھی بے غایت بکار آمد اور مفید ہو۔ زیادہ بجز نیاز کیا عرض کیا جائے۔ فقط والسلام

## الجواب:

مکرمی السلام علیکم ورحمۃ اللہ علیہ و برکاتہٗ بعض امور فی نفسہٖ مباح و جائز ہوتے ہیں۔ مگر مفاسد عارضہ سے قبیح ہو جاتے ہیں۔ جیسے اعمال متنازع فیہا فی زمانا مثل مجلس مولد شریف اور فاتحہ و گیارہویں و نحوہا ان میں دو طرح کا اختلاف ہو سکتا ہے۔ اول یہ کہ ان مفاسد کو قبیح نہ سمجھے یہ اختلاف ضلالت معصیت ہے۔ دوم یہ کہ ان مفاسد کو قبیح سمجھے اور ان مفاسد کے ساتھ ان اعمال کی بھی اجازت نہ دے۔ مگر بوجہ حسن ظن اور عوام الناس کے حالات تفتیش نہ کرنے سے یہ سمجھ کر کہ لوگ ان مفاسد سے بچتے ہوں گے۔ یا بچ جائیں گے اجازت دے دی۔ سو یہ اختلاف فی الواقع مسئلہ میں اختلاف نہ ہوا۔ بلکہ ایک واقعہ کی تحقیق کی غلطی جو علم و فضل یا ولایت بلکہ نبوت کے ساتھ بھی جمع ہو سکتی ہے اور اس سے عظمت یا شان یا کمال اور قرب الٰہی میں کچھ فرق نہیں آتا۔ انتم اعلم بامور دنیاکم خود حدیث میں ہے۔ حضرت عمر ؓ کا مشورہ در باب بشارت یا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا باوجود صدور حکم نبوی در باب اجراء حد زنا ایک جاریہ کے زچہ ہونے کی وجہ سے تعمیل حکم میں التواء کرنا اور حضور کا اس کو پسند فرمانا خود احادیث صحیحہ میں آیا ہے۔ امید ہے کہ میرے اس مختصر مضمون سے شبہات حل ہو گئے ہوں گے مگر احتیاطاً کسی قدر مفصل بھی عرض کرتا ہوں۔

## شبہ اول کا جواب:

شبہ اول کا جواب یہ ہے کہ حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے وہی عقائد ہیں جو اہل حق کے ہیں اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا ان اعمال میں شریک ہونا یا تحریراً و تقریراً اذن فرمانا نعوذ باللہ مبنی فساد عقیدہ پر نہیں ہے نہ تقیہ پر ہے بلکہ چونکہ یہ اعمال فی نفسہا جائز ہیں ان کو جائز سمجھ کر



کرتے تھے اور کہتے تھے اور گمان یہ تھا کہ فاعلین کا مخاطبین یا حاضرین مجلس بھی ان مفاسد سے مبرا ہوں گے تو بعض جگہ یہ گمان صحیح تھا اور بعض جگہ حسن ظن کا غلبہ تھا اور یہی صورت اکثر تھی اور جو لوگ بدعت و ضلالت کہتے ہیں نفس افعال کو نہیں کہتے کہ حضرت پر اثر پہنچے بلکہ مفاسد کو کہتے ہیں جس سے حضرت خود بری ہیں پس حضرت کے قول و فعل کا خلاصہ یہ نکلا کہ یہ افعال بلا مفاسد جائز ہیں اور فتویٰ علماء کا حاصل یہ ہوا کہ یہ افعال مع المفاسد ناجائز ہیں سو اس میں کچھ اختلاف نہ ہوا البتہ یہ امر کہ آیا اکثر مواقع میں یہ مفاسد موجود ہیں یا نہیں اس میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ اور علماء کا اختلاف رہا۔ سو یہ ایک واقع میں اختلاف ہے جیسے زید کے کھڑے ہونے میں۔ اس میں اگر حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو صحیح خبر تحقیق نہ ہوتو حضرت رحمۃ اللہ علیہ پر الزام و ملامت نہیں اور نہ اختلاف کرنے والوں کو اس کے خلاف سے کوئی ضرر۔

## دوسرا شبہ کا جواب:

دوسرے شبہ کا جواب یہ ہے کہ جو امر یقیناً خلاف ہو اس میں شیخ کا اتباع مرید کو ضرور نہیں اور جو امر ایسا ہو کہ شیخ کا عقیدہ اس میں صحیح ہے اور کسی واقعہ کی صحیح خبر نہ پہنچنے سے عمل خلاف مصلحت ہو گیا۔ چونکہ فی نفسہٖ وہ امر خلاف شرع نہیں۔ حسن عقیدہ و نیت سے شیخ نے کیا ہے وہ خلاف شرع نہیں ہے۔ اس لئے شیخ کی عظمت مرید کے قلب سے ذرہ برابر نہیں گھٹ سکتی۔ مثلاً اگر کسی شخص نے ہمارے پیغمبر ﷺ کو کھانے میں زہر ملا کر کھلا دیا اور آپ کو اس وقت خبر نہ ہوئی تو صحابہ کے قلب سے یہ سمجھ کر کہ حضور نے زہر نوش فرمایا ہرگز عظمت کم نہیں ہو سکتی بلکہ یہی کیا جائے گا کہ آپ نے کھانا حلال نوش فرمایا ہے مگر زہر کی اطلاع حضور ﷺ کو نہ ہوئی۔ ورنہ ہرگز نوش نہ فرماتے اور اس بنا پر مرید افعال شیخ کو خلاف شرع نہ سمجھے گا۔ جو عظمت کم ہو اور کشف باطن اور نور عرفاں سے حق و باطل کا انکشاف کسی درجہ میں مسلم سہی۔ مگر یہاں تو حق و باطل میں شیخ کو التباس ہی نہیں جو کشاف کی حاجت ہو۔ اس کا انکشاف تو حاصل ہے کہ فلاں طور پر حق ہے۔ اور فلاں طور پر باطل ہے۔ صرف ایک واقعہ جزئیہ اس کی نظر سے مخفی ہے۔ جس کا مخفی ہونا انبیاء علیہم السلام سے بھی مستبعد نہیں۔ خود حدیث میں حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ میں بشر ہوں شاید کوئی شخص اپنے دعویٰ پر حجت شرعیہ قائم کر کے مقدمہ جیت لے۔ اور اس کا حق نہ ہو اور میں اسے دلا دوں تو وہ دوزخ سے حصہ لے رہا ہے۔ ظاہری حجت پر حضور ﷺ حکم فرما دیتے تھے اور بعض اوقات احتمال ہوتا تھا کہ شاید دوسرے کا حق ہو۔ حضور ﷺ پر ہرگز کوئی طعن نہیں ہو سکتا۔ آپ نے تو حق ہی فیصلہ فرمایا مگر چونکہ واقع کی تحقیق صحیح نہ ملی اس لئے صاحب حجت کو غالب فرما دیا۔ ایسی حالت میں کامل مکمل ہونے میں کوئی شبہ نہیں ہو سکتا۔ بخلاف اس شیخ کے جس کے عقائد یا مسلک میں غلطی یقینی ہو۔ وہ البتہ

قابل شیخ ہونے کے نہیں اور اوپر معروض ہو چکا ہے کہ حضرت کے عقائد یا مسلک میں خلاف نہیں۔ صرف ایک واقع کی تحقیق صحیح نہیں پہنچی۔ پس نہ حضرت پر کوئی شبہ رہا نہ خلفاء کی خلافت راشدہ میں کوئی قدح رہا۔ سلطان نظام الدین اولیاء قدس سرہ کے خلیفہ کا سماع سے منکر ہونا شیخ کے روبرو مشہور و معروف ہے اور فہیم آدمی کے لئے خود فیصلہ ہفت مسئلہ کی عبارت میں جا بجا تقیید کو مرتبہ ضرورت میں رکھنے کی مذمت شرح کافی ہے اور مخاصم کے حق میں دفاتر اور دساتیر بھی کافی نہیں۔

## تیسرے شبہ کا جواب:

تیسرے شبہ کی نسبت عرض ہے کہ حضرت کے عام خدام کی خوش اعتقادی کا دعویٰ ہم نہیں کر سکتے۔ یقیناً بعض اہل علم کو بعض امور میں لغزش واقع ہوئی ہے۔ بعض کو تو مسائل میں غلطی ہو گئی ہے۔ جس سے حضرت بالکل مبرا و منزہ ہیں۔ اگر وہ حضرت کے قول کی سند لا دیں تو بہت یقین کے ساتھ کہا جاتا ہے کہ انہوں نے حضرت کے ارشاد کو نہیں سمجھا۔ یا حضرت نے غلبہ حال میں کوئی امر فرمایا جو تاویل کے قابل ہوتا ہے اور ان صاحبوں نے اس کو ظاہر پر محمول فرما لیا۔ چنانچہ اس ناکارہ کے روبرو غلبہ حال میں بعض امور غامضہ فرمائے اور حضرت کی حالت سے معلوم ہو گیا کہ اس وقت غلبہ ہے ممکن ہے کہ کسی کو اس کی طرف توجہ نہ ہوئی کہ اس کو غلبہ سمجھا ہو۔ اور جن امور میں غلطی بھی نہیں ہوئی مگر عوام اس سے برباد ہوئے۔ چونکہ ان صاحبوں کو غلبہ حال ہی نہیں اور عوام کے حال سے بھی علما کو بوجہ اختلاط عوام کے اطلاع زیادہ ہوتی ہے اس لئے ان صاحبوں کی غلطی تحقیق واقعہ میں یا غلبہ حال کے ارشادات نقل کر دینے میں قابل معذوری نہیں اور مشائخ میں یہ دونوں عذر صحیح ہیں اور مسئلہ کی یقینی غلطی تو کسی کے لئے بھی عذر نہیں۔ مگر حضرت رحمتہ اللہ علیہ اس سے بالکل بری ہیں۔ اور حضرت کا خلافت عطا فرما دینا کسی مبتلائے غلطی کو بنا بر عدم اطلاع اس شخص کی غلطی کے ہے۔ جس کا خلاف شان نہ ہونا اوپر ظاہر ہو چکا ہے۔ اگر اس کے بعد کوئی شبہ ہو بے تکلف اظہار فرما دیا جائے۔ میں ایک ضرورت سے دوسری جگہ آیا ہوں۔ شاید دو چار روز اور رہنا ہو فقط والسلام۔ راقم اشرف علی عفی عنہ۔

## مستفتی کا دوسرا خط جس میں اس نے پہلے خط کے جواب پر کچھ شبہات کیے ہیں:

بخدمت فیض درجت جامع کمالات صوری و معنوی مولانا مولوی اشرف علی صاحب دامت فیوضہم۔ پس از سلام مسنون عقیدت مشحون معروض آنکہ افتخار نامہ بجواب عریضہ صادر ہو کر



کاشف اسرار ہوا۔ اس میں شک نہیں کہ جناب نے بطریق تمہید جواب جو کچھ اجمالاً تحریر فرمایا ہے۔ وہ ہی مخلصین کے اطمینان قلب کے لئے کافی و وافی ہے۔ لیکن منکرین کے لئے ہنوز گنجائش کلام باقی ہے۔ جس کو جناب کے اس ارشاد کی تعمیل میں کہ (اگر اس کے بعد کوئی شبہ ہو تو بے تکلف اظہار کر دیا جائے) ذیل میں گزارش کرتا ہوں اور امید ہے کہ اس مرتبہ کافی اور مفصل جواب کے بعد اس معاملہ میں ضرورت تعدیہ باقی نہ رہے گی۔ ہر دو روایات مشورۂ کتمان بشارت اور التوائے اجراء حدزنا کو تفصیل کے ساتھ ارقام فرما دیجئے۔ اور خلیفہ حضرت مولانا نظام الدین اولیاء قدس اللہ سرہ العزیز کی مخالفت بمعاملہ سماع کا قصہ بھی مفصل مع حوالہ کسی کتاب کے اور نیز اسی قسم کی دیگر روایات اگر مستند کتابوں سے بہم پہنچ سکیں۔ رقم فرمایئے۔ اس لئے کہ یہ اکثر دیکھا گیا ہے کہ بمقابلہ دلائل و براہین عقلی و نقلی کے گزشتہ واقعات کی تمثیل متصوفین زمانہ حال میں زیادہ اثر پیدا کرتی ہے۔ بنظر علم شبہات جوابات سابقہ عریضہ سابقہ مع سامی نامہ امر شتہ عریضہ ہذا مرسل ہے۔ تاکہ تحریر جواب میں سہولت ہو۔ ایک امر محض بنظر اطلاع پیش کرتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ اس عرصہ میں میری نظر سے ایک تحریر مولوی احمد حسن صاحب کانپوری کی گزری ہے۔ جس میں رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ کی بابت یہ الفاظ تحریر تھے (ہفت مسئلہ میں جو ضمیمہ لگایا گیا ہے اس کی عدم رضا حضرت کی طرف سے ثابت ہے۔

مولوی شفیع الدین صاحب سے بتاکید آپ نے فرمایا ہے کہ اشتہار دو۔ اس امر کا کہ ضمیمہ ہمارے خلاف ہے۔ اب اصل مطلب عرض کیا جاتا ہے اور بطریق مدعیانہ شبہ اول کا جواب میں آپ نے ارقام فرمایا ہے کہ چونکہ یہ اعمال فی نفسہا جائز ہیں۔ ان کو جائز سمجھ کر کرتے تھے اور کہتے تھے اور گمان یہ تھا کہ فاعلین و مخاطبین و حاضرین مجلس ان مفاسد سے مبرا ہوں گے۔ اس موقع پر اس کی تحقیق مطلوب ہوئی کہ وہ مفاسد کیا ہیں جن سے حضرت مبرا تھے اور دوسروں کا مبرا ہونا اپنے حسن ظن سے خیال فرماتے تھے۔ جہاں تک خیال کیا جاتا ہے مفاسد وہی امور قرار دئے گئے ہیں جن کو حضرت حاجی صاحب نے مصالح پر مبنی نہ ہونا ارشاد فرمایا ہے۔ اگر یہ کہا جائے کہ یہ امور فی نفسہ جائز ہیں اور تبدیل نیت اور عقیدے سے ناجائز ہو جاتے ہیں اس کے بارہ میں یہ شبہ ہوتا ہے کہ اول تو نیت و عقیدہ کا حال کسی کو معلوم نہیں ہو سکتا۔ دوسرے باستثناء جہال و عوام عموماً تعلیم یافتہ اور خواص نیک نیتی اور خوش عقیدتی کے ساتھ محض ان مصالح پر نظر کر کے جو سلف سے منظور نظر ہیں اس قسم کے اعمال کرتے ہیں اور ان اعمال کے ترک کو بھی صرف بخیال فوت ہو جائے ان مصلحتوں کے یا ترک اقتدائے بزرگان پیشین کے مذموم تصور کرتے ہیں۔ پھر ایسی حالت میں عام طور پر بلا کسی استثناء کے ان علماء کی ممانعت حضرت حاجی صاحب رحمتہ اللہ علیہ کے ارشاد کے خلاف کیوں نہ سمجھی جائے۔ کیا حضرت حاجی صاحب کے یہاں جو محفل میلاد شریف

ہوتی تھی یا جن محافل کے اندر ہندوستان میں یا مکہ معظمہ وغیرہ میں حضرت حاجی صاحب کو شرکت کا اتفاق ہوا ہوگا ان محافل میں تداعی اور کثرت روشنی اور استعمال خوشبو واہتمام فروش وجائے نشست ذاکر کو بلند وممتاز قائم کرنا اور قیام بالتخصیص عند ذکر الولادت اور اجتماع ہر خاص وعام کا نہ ہوتا تھا کہیں ضرور ہوتا تھا۔ پس وہ کونسے مفاسد تھے جن سے حضرت کو عدم واقفیت والاعلمی تھی اور کون سے واقعات تھے کہ جن سے حضرت بے خبر تھے کہ جس کی بنیاد پر واقعہ کی تحقیق میں غلطی ہونا تسلیم کیا جاسکے۔

## شبہ دوم:

چونکہ شبہ اول پر مبنی ہے اس لئے اس کے جواب کا بھی وہی انداز قائم کیا گیا۔ کہ کسی واقعہ کی صحیح خبر نہ پہنچنے سے کوئی عمل خلاف مصلحت مرشد سے سرزد ہوجائے تو اس سے عظمت شیخ کی بابت کوئی ناقص خیال پیدا نہیں ہوسکتا۔ اول تو حسب اقوال واعمال متصوفین سابقین شیخ کے حق میں یہ کلام وگمان بھی کہ عمل خلاف مصلحت ہوا۔ سوء ادبی ہے۔ کیونکہ باوجود علم واحتمال ایسے اختلافات عظیم کے ایسے شیخ سے عمل اختلاف مصلحت ہوجانا اس کی شان میں فرق ڈالنے والی بات ہے۔ دوسرے یہ امر دریافت طلب ہوا کہ وہ کونسے ایسے واقعات تھے جن کی خبر صحیح حضرت کو نہ پہنچی تھی۔ جہاں تک خیال کیا جاتا ہے اس امر کا ثابت کرنا سخت متعذر معلوم ہوتا ہے۔ بلکہ اس کے خلاف شہادتیں تحریری وتقریری ہندوستان میں اکثر موجود ہیں۔

## شبہ سوم:

شبہ سوم کا جواب بھی بطرز سابق یہ ارقام ہوا ہے کہ حضرت کا خلافت عطا فرمادینا کسی مبتلائے غلطی کی بناپر عدم اطلاع اس شخص کی غلطی کے ہے جس کا خلاف شان نہ ہونا اوپر ظاہر ہو چکا۔ اس معاملہ میں اول تو اس بات کا مان لینا کہ حضرت کو ان اشخاص کے احوال واقوال وعقائد واعمال کی اطلاع نہ ہو سخت دشوار بلکہ بداہت کا انکار ہے۔ اور کسی طرح قرین عقل نہیں کہ جو لوگ مدتوں خدمت وصحبت میں حاضر رہے ہوں اور نزدیک ودور سے فیضان باطنی سے مستفیض ہوتے رہے ہوں ان کے معتقدات اور معمولات سے حضرت بے خبر رہیں اور اگر عیاذاً باللہ بتمثیل منافقان اوائل زمانہ رسالت بے خبری تسلیم بھی کی جائے۔ تو حضرت پر بڑا الزام یہ عائد ہوگا کہ بلا اطمینان صحیح حال واعمال خلافت کیوں عطا فرمادی۔ اس لئے یہ امر خلافت تو کوئی دنیا کا کام نہ تھا۔ یا کوئی عبادات یا معاملات کا مسئلہ یا استفتاء نہ تھا کہ جس کی بابت یہ حجت کی جاسکے کہ واقعات وحالات سے بے خبر رہنے کی وجہ سے حکم یا عمل خلاف واقعہ یا مصلحت صادر ہوگیا۔ بلکہ یہ معاملہ تو



بالکل نور باطن وتصفیہ قلب وعرفان سے تعلق رکھتا ہے پھر کیوں ان ذریعوں سے مثل بزرگان سلف مریدین کے حالات کو دریافت نہیں کیا تاکہ وہ غلطیاں جن میں بعض خلفاء مبتلا تھے آئندہ سلسلہ میں سنت پیر یا عمل شیخ قرار پاکر شائع نہ ہونے پائیں۔ کیوں مرآۃ قلب حضرت میں ان خلفاء کے بعض عقائد واعمال فاسدہ کا عکس جیسا کہ اکثر بزرگواروں کے حالات میں مذکور ہوتا ہے منعکس نہیں ہوا۔ اب ان امور کا جواب بعد ملاحظہ وتوجہ تحریر اول کے ارشاد فرمایا جائے اور پہلے پتہ کے موافق ارسال فرمایا جائے۔ اگرچہ اس میں شک نہیں کہ اس فضول کام میں جناب کے اوقات عزیز کا صرف کرنا نہایت بے موقعہ تصدیعہ دہی ہے مگر بمقتضائے ضرورت نظر باشفاق عمیم جناب والا مجبوراً تکلیف دی گئی۔ فقط زیادہ نیاز۔

## الجواب:

از خاکسار اشرف علی عفی عنہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ میں ہنوز چرتھاول ہوں۔ اس لئے آپ کا خط دیر میں ملا۔ آپ نے جو تحریر فرمایا ہے۔ کہ منکرین کے لئے ہنوز گنجائش کلام باقی ہے۔ سو احقر نے پہلے بھی منصفین کے لئے لکھا تھا۔ اور اب بھی اسی غرض سے لکھتا ہوں۔ منکرین کے لئے پہلے ہی خط میں لکھ چکا ہوں کہ دفاتر بھی کافی نہیں۔ خلاصہ یہ کہ تحقیق حق مقصود ہے۔ مناظرہ مقصود نہیں۔ نہ آج کل اس سے کوئی نفع لہٰذا تمام تر تحریرات میں اسکات منکرین سے قطع نظر کر لیجئے۔ اپنے شبہات کو البتہ رفع کر لیجئے۔ دوسروں سے اگر گفتگو ہو تو اگر وہ منصف ہوں تو ان کو علماء کا حوالہ دیجئے خود وہ اپنے شبہات رفع کر لیں۔ آپ کیوں فکر فرماتے ہیں اور اگر وہ معاند ہوں جانے دیجئے۔ ان کے ساکت کر دینے کا کوئی شرعاً مکلف نہیں۔ پھر تعصب برداشت کرنا ایک فضول امر کے لئے کس کو ضرورت پڑی ہے۔

مشورہ کتمان بشارت مشکوٰۃ کی کتاب الایمان میں موجود ہے۔ القواء حد زنا کا قصہ مسلم وابوداؤد وترمذی میں موجود ہے۔ ہکذا فی التیسیر فی کتاب الحدود اور مسلم میں ایک اور قصہ مذکور ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ایک شخص کی گردن مارنے کا حکم فرمایا۔ چونکہ وہ شخص کسی ام ولد کے ساتھ متہم کیا گیا تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس کو مجبوب پاکر چھوڑ دیا اور آپ نے تحسین فرمائی۔ معاملہ خلیفہ سلطان جی کا غالباً انوار العارفین میں مذکور ہے۔ دیگر روایات کی تلاش کی چونکہ ضرورت نہیں اس لئے اس کا قصد نہیں کیا گیا جبکہ ایک دلیل بھی کافی ہے۔ اگر یہ امر قابل اطلاع تسلیم بھی کرلیا جائے تو مضر نہیں کیونکہ ممکن ہے کہ حضرت کی خدمت میں ضمیمہ اس طرح اور ایسے عنوان سے پیش کیا گیا ہو کہ حضرت کو مظنہ انکار نفس اعمال یا منع التقیید والمباحہ بلا لزوم المفاسد ہوگیا ہو اس بنا پر اظہار مخالفت مانعین کو مضر نہیں ہے جو مفاسد آپ نے دریافت فرمائے ہیں اگر آپ

اصلاح الرسوم کی مفصل بحث میلاد شریف یا رسالہ طریقہ مولد شریف از تالیف احقر ملاحظہ فرماویں تو ان مفاسد کا بخوبی انکشاف ہو جائے۔ مگر یہاں بھی ان کا خلاصہ واصل الاصول عرض کئے دیتا ہوں۔ وہ مفسدہ یہی تبدیل نیت وعقیدہ ہے۔ اور اس پر جو شبہ لکھا ہے اس کا جواب یہ ہے کہ عقیدہ ونیت کا حال بلا اظہار البتہ معلوم نہیں ہو سکتا۔ مگر جب اہل عقیدہ اپنے قول سے یا فعل سے اس کا اظہار کر دیں تو معلوم ہو جائے گا۔ چنانچہ ان صاحبوں کی مجموعی حالت سے اعتقاد کا حال صاف صاف ظاہر ہوتا ہے۔ مختصر امتحان یہ ہے کہ اگر یوں مشورہ دیا جائے کہ جو قیود فی نفسہا مباح اور جائز الفعل والترک ہیں۔ ان کو دس بار کرتے ہیں۔ تو دس بار ترک بھی کر دو تا کہ قولاً وفعلاً اباحت ظاہر ہو جائے۔ تو اس قدر شاق ہوگا کہ فوراً مخالفت پر آمادہ ہو جائیں گے۔ اگر سچ مچ ان امور کو ضروری نہیں سمجھتے۔ تو اس شاق گزرنے کی کیا وجہ اکثر عوام کا تو یہی حال ہے۔ اگر کسی تعلیم یافتہ فہیم کا یہ عقیدہ نہ بھی ہو تو غایت مافی الباب اس کے لئے علت ممانعت یہ نہ ہوگی۔ مگر یہ لازم نہیں آتا کہ کسی دوسری علت سے بھی منع نہ کیا جائے۔ اگر کوئی دوسری علت منع کی پائی جائے تو ان کو بھی روکیں گے۔ وہ علت ایہام جاہل ہے۔ یعنی خواص کے کسی فعل مباح سے اکثر عوام کے عقائد میں فساد آنے کا اندیشہ غالب ہو تو خواص بھی مامور بترک مباح ہوں گے شامی محشی درمختار نے بحث کی کراہت تعیین سورت میں یہ قاعدہ لکھا ہے کہ جہاں تغیر شروع ہو یا ایہام جاہل ہو وہاں کراہت ہوگی۔

پس عوام الناس تغیر شروع کی وجہ سے روکے جاتے ہیں اور خواص ایہام جاہل کی وجہ سے یہی وہ مفسدہ ہے۔ جس کا مخفی رہ جانا اور ملتفت الیہ نہ ہونا بعید نہیں۔ اکثر مفاسد نیات وعقائد عوام کے بزرگان واکابر سے مخفی رہتے ہوئے روز وشب مشاہدہ میں آتے ہیں۔ شبہ دوم کا جواب بھی اس تقریر سے نکل آیا۔ سوء ادب کا شبہ اہل فہم سے نہایت بعید ہے۔ جب انبیاء علیہم السلام سے زلت کے صدور کے معتقد وقائل ہونے میں سوء ادب لازم نہیں آیا۔ تو اولیاء کرام کے حق میں کونسی بات سوء ادب کی ہے۔ ہاں سوء ادب ایک طرح ہے بھی کہ بلاضرورت ان زلات کو گاتا پھرے اور جو شخص مقام تحقیق احکام شرعیہ میں ان زلات کا ذکر کرے در باب احکام کے ان کا حجت نہ ہونا بیان کرے۔ یہ ہرگز بے ادبی نہیں بلکہ عین ادائے مامور بہ ہے اور یہ امر دریافت طلب کہ وہ کون سے واقعات تھے۔ اس کی تحقیق اوپر ہو چکی ہے اور وہاں یہ بھی ثابت کر دیا گیا ہے کہ ایسے مفاسد دقیقہ عوام کا خواص سے مخفی رہنا شب وروز مشاہدہ میں آ رہا ہے اور ایک شہادت تحریری یا تقریری بھی اس کے خلاف پر قائم نہیں۔ البتہ اس کی موافقت میں بیشمار شہادتیں ہیں۔

### شبہ سوم:

شبہ سوم کا جواب بھی مضامین مذکورہ بالا میں نظر کرنے سے صاف ظاہر ہے۔ یعنی اوپر



ظاہر ہو چکا ہے کہ مفسدہ دو ہیں۔ تغیر مشروع اور ایہام جاہل۔ سو ایک عالم کے عقائد میں ایسا فساد کہ تغیر مشروع کی نوبت آئے اگر مستبعد بھی ہو۔ مگر ایہام جاہل یعنی ان کے عمل سے عوام مبتلائے فساد ہو جائیں ہرگز مستبعد نہیں اور چونکہ حضرت کی خدمت میں حاضر رہنے تک نہ ان صاحبوں کو ان اعمال کا مستقل اہتمام کا موقع ملا نہ وہاں کی حاضری میں مقتدا ہونے کا خاص موقع ملا۔ البتہ ہندوستان میں پہنچ کر شان پیشوائی ظاہر ہوئی۔ ان اعمال کا اہتمام بھی کیا۔ معتقدین کا ہجوم بھی ہوا۔ ایہام کی نوبت بھی آئی تو اس ایہام کا زمانہ حاضری میں مشاہدہ کب ہو سکتا تھا۔ پھر مخفی رہنے میں کوئی استبعاد نہیں۔ اب شبہ تمثیل منافقاں وعطائے خلافت بلاتحقیق سب زائل ہو گیا۔ اور یہ سوال کہ نور باطن سے حضرت کو کیوں نہ معلوم ہو گیا۔ یا کیوں نہ معلوم کر لیا۔ اس کا حاصل یہ ہوا کہ آپ کو کشف کیوں نہ ہوا۔ یا آپ نے قوت کشفیہ کو کیوں نہ استعمال کیا۔ سو جو لوگ اس فن سے واقف ہیں ان کے نزدیک اس کا جواب بدیہی ہے کہ کشف امر اختیاری نہیں نہ امر دائمی ہے اس لئے یہ سوال ضعیف ہے۔ اس پر جو تفریعات کی ہیں وہ بھی سب اسی طرح مدفوع ہیں۔

اب آخر میں یہ عرض ہے کہ اگر کوئی نیا شبہ ہو تو تحریر اُٹھے فرمانے کا مضایقہ نہیں اور اگر مثل خط دوم کے پہلے ہی شبہات کا اعادہ اور ان کے جوابوں کی توضیح کا لکھنا مدنظر ہو تو اس تطویل سے بہتر ہوگا۔ کہ خود تشریف لا کر فیصلہ فرمالیں۔ کیونکہ تحریر میں بہت سے امور مفصل وشرح ہو جانے سے رہ جاتے ہیں اور غیر ضروری امر میں وقت صرف کرنا درنج وشاق معلوم ہوتا ہے۔

فقط والسلام

(از فتاویٰ امدادیہ جلد چہارم صفحہ ۶۰۔۷۰ مطبوعہ مطبع مجتبائی ۱۳۲۹ھ)

## (ب)

## محفل میلاد کی تحقیق اور اس کا بیان کہ جناب نبوی کے ساتھ دُنیا کے بادشاہوں کا سا برتاؤ بے ادبی ہے۔

(یہ مضمون مفصل مدلل وعظ ''السرور'' میں آچکا ہے۔ مگر نفاست عنوان وعمدگی پیرایہ بیان کی وجہ سے نیز عام فہم ہونے کی وجہ سے یہاں الرفیق فی سواء الطریق ۲۴۲ سے دوبارہ نقل کیا گیا ہے)

آج کل ہمارے چند اخوان زماں نے ایک عظیم الشان مفسدہ کی بنیاد ہندوستان میں ڈالی ہے۔ یعنی یوم ولادت جناب نبی کریم ﷺ کو یوم عید بنانے کی تجویز کی ہے اور یہ خیال ان کے

ذہن میں دوسری اقوام کے طرزِ عمل کو جواپنے اکابر دین کے ساتھ کرتے ہیں۔ دیکھ کر پیدا ہوا ہے۔ لیکن اس قاعدہ مذکورہ کی بنا پر لوگوں کو سمجھ لینا چاہیے کہ یوم ولادت کی خوشی دنیوی خوشی نہیں ہے۔ یہ مذہبی خوشی ہے۔ پس اس کے تعیین طریق کے لئے وحی کی اجازت ضروری ہے۔ اور اگر کوئی یہ کہے کہ ہم بطور سالگرہ کے دنیوی طرز پر کرتے ہیں تو میں کہوں گا۔ کہ ایسا کرنے والے سخت بے ادبی اور گستاخی جناب نبوی میں کر رہے ہیں۔ صاحبو کیا حضور ﷺ کو اس جلال وعظمت میں دنیا کے بادشاہوں پر جن کو حضور ﷺ سے کچھ بھی نسبت نہیں ہے قیاس کیا جاسکتا ہے کہ اس فرحت کے لئے بس ایک دنیوی رذیل سامان اس طرح کا کرتے ہو جیسا ان سلاطین کے لئے کیا کرتے ہو۔

چہ نسبت خاک را با عالم پاک

مجھے اس موقعہ پر ایک بزرگ کی حکایت یاد آگئی کہ وہ جنگل میں رہتے تھے۔ ایک کتیا پال رکھی تھی۔ اتفاق سے ایک مرتبہ کتیا نے بچے دیے تو آپ نے تمام شہر کے معززین کو مدعو کیا۔ لیکن ایک بزرگ شہر میں رہتے تھے۔ ان کو نہیں بلایا۔ ان بزرگ نے از راہ بے تکلفی دوستانہ شکایت کی تو ان بزرگ نے جواب میں کہلا بھیجا کہ حضرت میرے یہاں کتیا نے بچے دیے تھے اس کی خوشی میں سگان دنیا کی دعوت کر دی۔ سخت گستاخی تھی کہ میں ان دنیا کے کتوں کے ساتھ آپ کو مدعو کرتا جس روز میرے اولاد ہوگی اور مجھ کو خوشی ہوگی اس دن آپ کو مدعو کروں گا اور ان کتوں میں سے ایک کو بھی نہ پوچھوں گا۔ جب اولیاء کے ساتھ دنیاداروں کا سا برتاؤ بے ادبی ہے تو سید الانبیاء کے ساتھ دنیاداروں کا سا برتاؤ کیسے بے ادبی نہ ہوگی۔

اب اس کی دلیل سنئے کہ یوم ولادت مذہبی خوشی ہے دنیوی خوشی نہیں ہے یہ تو سب کو معلوم ہے کہ دنیا کا اطلاق اس خطۂ زمین پر زیادہ سے زیادہ چند فرسخ اس کے متصل ہوا پر ہوتا ہے۔ پس اگر کوئی دنیوی خوشی ہوگی تو اس کا اثر اسی خطۂ زمین تک محدود رہے گا۔ اس سے متجاوز نہ ہوگا۔ اور ولادت حضور ﷺ پرنور کے دن نہ صرف زمین کے موجودات بلکہ ملائکہ عرش وکرسی اور باشندگان عالم بالا سب کے سب مسرور اور شادمان تھے۔ وجہ یہ تھی کہ حضور ﷺ کی ولادت شریف کفر وضلالت کے ماحی اور توحید حق کے حامی تھی۔ جس کی بدولت عالم کا قیام ہے۔ کیونکہ قیامت قائم ہوگی جب ایک شخص بھی دنیا میں خدا کا نام لینے والا نہ رہے گا اور قیامت قائم ہونے سے فرشتے بھی اکثر فنا ہو جائیں گے۔ پس آپ کے ظہور چونکہ سبب تھا۔ تمام عالم کے بقا کا اس لئے تمام عالم میں یہ خوشی ہوئی۔ جب اس کا اثر دنیا سے متجاوز ہو گیا تو اس خوشی کو دنیاوی خوشی نہیں کہہ سکتے۔ جب معلوم ہوا کہ یہ دنیوی خوشی نہیں بلکہ مذہبی خوشی ہے تو اس میں ضرور ہر طرح سے وحی کی احتیاج ہوگی۔ یعنی اس کے وجود میں بھی اور اس کی کیفیت میں بھی اب مجوزین ہم کو دکھلائیں۔ کہ کس وحی سے یوم ولادت کے یوم العید بنانے کا حکم معلوم ہوتا ہے اور کیا صورت اس کی بتلائی گئی



ہے۔ اگر کوئی قل بفضل اللہ سے استدلال کرے تو میں کہوں گا کہ صحابہ کرام جو کہ حضور ﷺ کی صحبت اٹھائے ہوئے تھے اور تمام عالم سے زیادہ کلام مجید کو سمجھتے تھے۔ ان کی سمجھ میں یہ مسئلہ کیوں نہیں آیا بالخصوص جبکہ حضور ﷺ پرنور کی محبت تھی ان کے رگ وپے میں سرایت کی ہوئی تھی علی ہذا تابعین رحمہم اللہ جن میں بڑے بڑے مجتہد ہوئے ہیں۔ ان کی نظر یہاں تک کیوں نہیں پہنچی۔ ہاں جن امور کے متعلق حضور ﷺ سے اجازت ہے اس کو ضرور کرنا چاہئے۔ مثلاً آپ نے اپنی ولادت کے دن روزہ رکھا اور فرمایا ذلک الیوم الذی ولدت فیہ اس لئے ہم کو بھی اس دن روزہ رکھنا مستحب ہوسکتا ہے۔ دوسرے پیر کے دن نامۂ اعمال حق تعالیٰ کے روبرو پیش ہوتے ہیں۔ پس یہ مجموعہ وجہ ہوگی۔ اس حکم کی اور اگر منفردا بھی مانا جائے تب بھی صحیح ہے۔ لیکن صرف اسی قدر کی اجازت ہوگی جتنا کہ ثابت ہے۔

## (ج)

## یہ حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کی ایک مختصر اور جامع تحریر ہے جو رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ کے متعلق بعض اغلاط کے رفع کے لئے لکھی گئی ہے:

رسالہ ہفت مسئلہ امکان کذب وامکان نظیر میں تو کوئی ایسا امر نہیں لکھا ہے کہ کسی کے خلاف ہو بلکہ اس کے امکان کا اقرار اور اس کے بحث سے احتراز لکھا ہے تو اس میں کسی اہل حق کی مخالفت نہیں اور مسئلہ تکرار جماعت میں بسبب اختلاف روایات فقہ کے فریقین کو نزاع سے منع کیا کہ اس مسئلہ مختلفہ میں مخالفت کرنا مناسب نہیں اور مسئلہ ندا وغیرہ میں صاف صاف حق لکھا ہے۔ کہ نداء غیر اگر حاضر وعالم الغیب جان کر کرے گا مشرک ہوگا اور جو بے اس کے شوق میں کہتا ہے تو گنہگار نہیں اور جو بدون عقیدۂ شرکیہ کے اور بدون شوق کے یہ سمجھ کر کہے کہ شاید ان کو حق تعالیٰ خبر کر دے تو خلاف محل نص میں خطا وگناہ ہے۔ مگر شرک نہیں۔ اور جو نص سے ثبوت ہو جیسا صلوۃ سلام بخدمت فخر عالم علیہ الصلوۃ والسلام ملائکہ کا پہنچانا۔ تو وہ خود ثابت ہے یہ سب حق ہے اس میں کوئی اہل حق مخالف اس کے نہیں کہتا۔ اب رہے تین مسئلے قیود مجلس مولد وقیود ایصال ثواب اور عرس بزرگان تو اس میں وہ خود لکھتے ہیں کہ دراصل مباح ہیں اگر ان کو سنت وضروری جانے تو بدعت وتعدی حدود اللہ تعالیٰ وگناہ ہے۔ اور اس کے بدون کرنے میں اباحت لکھتے ہیں اور ہم لوگ جو منع

کرتے ہیں تو وجہ یہ ہے کہ ان کو رسوم اہل زمانہ سے خبر نہیں۔ کہ یہ لوگ ان قیود کو ضروری جانتے ہیں۔ لہذا باعتبار اصل کے مباح لکھتے ہیں۔ اور ہم لوگوں کو عادت عوام سے محقق ہو گیا ہے کہ یہ لوگ ضروری اور سنت جانتے ہیں۔ لہذا ہم بدعت کہتے ہیں۔

پس فی الحقیقت مخالفت اصل مسائل میں نہیں ہوئی۔ بلکہ بسبب عدم علم اہل زمانہ کے یہ امر واقع ہوا ہے اس کی ایسی مثال ہے جیسے امام صاحب نے صابی کو ایک حکم دیا اور صاحبین نے دوسرا حکم اور یہ بسبب اختلاف حال کے ہوا ہے کہ امام صاحب کے وقت ان کا حال اہل کتاب جیسا تھا اور صاحبین کے وقت میں مجوس جیسا پس اختلاف اصل مسئلہ کا نہیں ہے بلکہ بوجہ حال اہل زمانہ کے۔ ایسا ہی دیگر مسائل میں ہے۔ ورنہ حضرت سلمہٗ کے عقاید ہرگز بدعت کے نہیں ہیں۔ کہ اہل فہم و دانش خود عبارت رسالہ سے سمجھ سکتا ہے۔ تنبیہات وصیت ۱۶،۱۵



# مراسلہ

## پہلا مراسلہ از طرف حضرت مولانا تھانوی مدظلہ العالی

بسم الله الرحمٰن الرحیم. الحمد لله تعالیٰ والسلام علی رسوله الافضل الاعلیٰ. امابعد من العبد الذلیل الی المخدوم المطاع الجلیل. السلام علیکم ورحمة الله. والیکم یشتاق قلبی الاواه. وبعد فقد اجتمعت فی هذاالایام بالمولوی منور علی فقال ان حضرت مولانا ساخطون علیك لاختیارك طریق بعض اقاربك الذی یغائر طریقهم فعلیك ان تعتذر الیهم وترضیهم فتوجعت بهذا لخبر توجعا قطیعا وتالمت تالما وجیعاً لکن مالمت الانفسی ومارایت شیعاً غیر الصدق ینجی فیا مولیٰنا والله انی کنت فی ذالك الزمان غریقانی بحارا لیحرة والطلب واتطلع الی من تخلصنی من ذاك الوصب والنصب. اذنادی منادی من قریب من غیر ارادتی وقصدی بات یدك بیدی انجیك من هذالبحر اللجی وان الغریق یتشبث بکل حشیش. لماهو فیه من التهویش والتشویش وقد کنت من وراء البحار من جیبی ومغیثی وطبیبی ومعهذا ماترکت بحمد الله یوما العمل بقول الاکابر. خذما صفاء دع ماکدر. ثم لما ساعد فی الجدبلثم تراب نعلیه. جددت الارادة. لیکون لماعسی ان یکون اعاده. فلما رجعت اذدرت ظماء واکاد احسب السراب مار. ورانیتنی لاازداد الاحیرة ووحشه وضیقاً ودهشه. کتبت الی جیبی ماوقع من الحال. ونادیت بالبلبا ل۔

یا مرشدی یا موئلی یا مفزعی
یاملجائی فی مبدئی ومعادی
ارحم علّی یا غیاث فلیس لی
کهفی سوی حبکم من زاد
فاز الانام بکم وانی هائم
فانظر الّی برحمته یا هاد

یاسید الله شیئاً اله
انتم لی المجدی وانی جادی

فعذرنی ونصرنی وقال حبا وکرامه. واقامنی علی ساحلی السلامه فترنمت شوقاً وتبینت ذوقا ۔

دوش وقت سحر ازغصه نجاتم دادند
واندراں ظلمة شب آب حیاتم دادند
کیمیا ئیست عجب بندگی پیر مغاں
خاك او گشتم وچندیں درجاتم دادند

ـــہ

قد لسعت حیة الهوی کبدی
فلا طبیب لها ولا راقی
الا الجیب الذی شغفت به
فعنده رقیتی وتریاق

وانی واللّٰه قد رضیت باللّٰه رباو بالاسلام دنیا وبحمد بنیاد بشیخی امداد اللّٰه للعالمین مرشد اولیا وبکم یا مولٰینا ها دیا مهدیا فهذ الذی ذکر کان من خبری وحقیقت امری فیا اللّٰه هو عین الصدق. ومحض الحق ماکان فیه من کذب ولا شعر. ولا خداع ولا سحر فیا سیدی للّٰه ان تقبلوا عذری تخلقکم العظیم. ولا تصغوا الی کل هماز لماز مشاء بنمیم. ولا تخرجو فی من الجماعه. فانی ارجوان اکرن معکم یوم تاتی الساعة لکن لا تطیق همتی ان اتابد بالمخالفة مع الاعلان. عسی ان یکون من اللّٰه تعالیٰ بمکان. فایذاؤه یوجب الهوان والخسران فانی احبه من فرقة اهل الملامه ولکن لیس بمنصب الامامة. نعم التزمت علی نفسی انکار طریق یخاف السنته والکتاب. علی راس المنبر وبطن المحراب وان من مصلحتی ان یکتم هذا السر. سلا تلحقنی الضر والشر. وهو المامول من جنابکم ومن قاری کتابکم. ولعل اللّٰه یحدث بعد ذلك امرا. ویکون هذاالسر جهر ا. وها انا قد اشتد الانتظار منی. ان تشبرونی برضاکم عنی. رضی اللّٰه عناد عنکم وعن جمیع المسلمین بحق سیدنا محمد ﷺ ابد الآبدین. ۲۹ ذیقعدہ ۱۳۱۴ ہجری



# جواب مراسلہ از طرف حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ

امابعد حمد الله علی نواله. والصلوٰة علی رسوله محمد وآله. فقد وصلت صحیفتکم الی. وقرات رقیمتکم علی. حتیٰ تبینت معذرتکم لدی. فحبالکم ان اجبتم طریق السنته ولا شقاق بنینا. بعد ذلك ولا ظنه غیرانی اسمع منکم ترتکبون اموراً هی عندی بدعته. ولعلکم لم تظنو ها داخلة فی تلك الشرعه. لکن هذا من شلکم بعید. ولیس المعرض عن سبل الاسلاف برشید. واما باورة البیعة ثم التدارك عنها بالرجعة. فما احمد هذا العود واحسن لو لا انتم تبتم سرا داثیم الزنب بالعن . مع ان التوبته علی حسب الجوبته. کیف وانتم ممن یقتدی به فی دیارة حتی ان بیعتکم هذه زادته بهجة فی امصاره. وقد قال النبیا. من سن سنته حسنته فله اجرهاوا جرمن عمل بها الی یوم القیامت ومن سن سنته سنیته فعلیه وزرها ووزر من عمل بها الی یوم القیمته وقال ومن وقر صاحب بدعة فقدا عان علے هدم الدین فاخاف ان یول الیکم وزر هذا التصلیل. هذا وانتم اعلی بکم والله علی مانقول ولیل.

۵۔ ذی الحجہ ۱۳۱۴ھ

# دوسرا مراسلہ از طرف حضرت مولانا تھانوی مدظلہ العالیٰ

بحضور لامع النور مخدوم ومطاع نیاز منداں دامت فیوضہم وبرکاتہم۔ بعد تسلیم خادمانہ عرض ہے والا نامہ ۸۔ ذی الحجہ کو شرف صدور لایا۔ معزز وممتاز فرمایا قلب حزیں کو تسلی ہوئی اب تک اس سوچ میں کہ کیا عرض کروں۔ جواب میں تاخیر ہوئی۔ مگر چونکہ اظہار مرض میں شرم کرنے سے معالجہ بگڑتا ہے۔ اس لئے کچھ عرض کرنا ضروری معلوم ہوا۔ جن دو امروں کی نسبت حضور نے ارشاد فرمایا وہ بہت صحیح اور بجا ہے فی الواقع مجھ کو ان میں ابتلا ہوا۔ اب حضور کے الطاف واخلاق کے وثوق پر دونوں امر کی نسبت بے تکلف اپنے خیالات ظاہر کرنے کی اجازت چاہتا ہوں۔ امید ہے کہ اس میں غور فرما کر جو حکم میری حالت کے مناسب ہو صادر فرمایا جائے۔ خدا کی قسم میں جو کچھ لکھتا ہوں محض استفسارہ واسترشاداً لکھتا ہوں۔ نعوذ باللہ طالبعلمانہ قیل وقال مقصود نہیں اور میں سچے دل سے پکا وعدہ کرتا ہوں کہ بعد حصول شفاء قلب جس طرح حکم ہوگا اس میں ہرگز حیلہ وعذر نہ ہوگا۔ امید ہے کہ میری بے تکلفی کو معاف فرمایا جائے کیونکہ بدون اظہار اپنے فمیع مافی الضمیر کے جواب شافی نہیں ہوتا۔

چند انکه گفتیم غم باطبیباں
درماں نه کردند مسکین غریباں
ماحال دل رابا یار گفتیم
نتواں نهفتن درد از طبیباں

امر اول شرکت بعض مجالس کی الحمدللہ مجھ کو نہ غلو و افراط ہے نہ اس کو موجب قربت سمجھتا ہوں مگر توسع کسی قدر ضرور ہے اور منشا اس توسع کا حضرت قبلہ وکعبہ کا قول وفعل ہے مگر اسکو حجۃ شرعیہ نہیں سمجھتا بلکہ بعد ارشاد اعلیٰ حضرت کے خود بھی میں نے جہاں تک غور کیا اپنے فہم ناقص کے موافق یوں سمجھ میں آیا کہ اصل عمل تو محل کلام نہیں ہے۔ البتہ تقییدات وتخصیصات بلاشبہ محدث میں سو اس کی نسبت یوں خیال میں آیا کہ ان تخصیصات کو اگر قربت وعبادت مقصودہ سمجھ لیا جائے تو بلاشک بدعت ہیں اور اگر محض امور عادیہ مبنی بر مصالح سمجھا جائے تو بدعت نہیں بلکہ مباح ہیں گو مباح بھی بوجہ واسطہ عبادت بن جانے کے لغیرہ عبادت سمجھ لیا جائے چنانچہ بہت سے مباحات کی یہی شان ہے اور میرے فہم ناقص میں تخصیصات ترک اذکار واشغال اسی قبیل سے معلوم ہوئیں جو کہ اہل حق میں بلانکیر جاری ہیں کوئی معتد بہ فرق تامل سے بھی نہ معلوم ہوا ہاں ان تخصیصات کو کوئی مقصود بالذات سمجھنے لگے تو ان کے بدعت ہونے میں کلام نہ ہوگا اس کے ساتھ ایک اور بھی خیال آیا کہ گویا اس صورت میں یہ بدعت اعتقادی نہ ہوگا مگر اس کا اہتمام والتزام بدعت عملی تو ہوگا لیکن خصوصیات طرق ذکر اس میں بھی ہم پلہ معلوم ہوئے۔ تیسرا اور خیال ہوا کہ گو ایسے فہیم آدمی کے حق میں بدعت نہ ہوگا۔ مگر چونکہ عوام کو اس سے شبہ اس کی ضرورت یا قربت کا ہوتا ہے ان کے حفظ عقیدہ کے لئے یہ واجب الاجتناب ہوگا مگر اس کے ساتھ ہی یہ احتمال ان تخصیصات اذکار میں بھی نظر آیا کہ اکثر عوام اس طریق کی خصوصیات کو بہت ضروری سمجھتے ہیں اور علما وعملا ان کا پورا التزام کرتے ہیں مگر ان کا خیال خواص کے فعل میں مؤثر نہیں سمجھا جاتا۔ چوتھا خیال ایک اور پیدا ہوا کہ سب کچھ سہی مگر یہ خصوصیات بعض قواعد اصول فقہ حنفی کے خلاف معلوم ہوتے ہیں۔ مگر یہی امر ان خصوصیات اعمال واشغال میں بھی معلوم ہوا بلکہ ذکر جہر وغیرہ تو امام صاحب کے قول کے صریح خلاف ہے۔ مگر باوجود ان سب قصوں کے جب خصوصیات طرق سلوک شائع وذائع ہیں تو اس سے یوں سمجھ میں آیا کہ تخصیص وہی بدعت ہوگی جو عقیدۃً ہو اور التزام بھی وہ بھی ممنوع ہوگا۔ جس کے ترک پر شرعی حیثیت سے ملامت ہو اور عوام کا شبہ خواص کے حق میں اس عمل کو بدعت نہ بنائے گا اور بعض اصول حنفیہ کی مخالفت شرع کی مخالفت نہ سمجھی جائے گی۔ ان خیالات کے ذہن نشین ہونے سے ان خصوصیات کے انکار میں کمی پیدا ہوئی۔ اس کا مرتبہ فروع ومسائل اختلافیہ کا سا آنے لگا۔ مگر اس کے ساتھ ہی نہ کسی دن ان اعمال کی وقعت ذہن میں آئی نہ خود رغبت ہوئی۔ نہ



اوروں کو ترغیب دی۔ بلکہ اگر کبھی اس قسم کا تذکرہ آیا تو یہی کہا گیا کہ اولی یہی ہے کہ خلافیات سے بالکل اجتناب کیا جائے مگر جس جگہ میرا قیام ہے وہاں ان مجالس کی کثرت تھی اور بیشک ان لوگوں کو غلو بھی تھا۔ چنانچہ ابتدائی حالت میں اس انکار پر میرے ساتھ بھی لوگوں نے مخالفت کی مگر میں نے اس کی کچھ پرواہ نہ کی۔ تین چار ماہ گزرے تھے کہ حجاز کا اول سفر ہوا تو حضرت قبلہ نے خود ہی ارشاد فرمایا کہ اس قدر تشدد انکار مناسب نہیں ہے۔ جہاں نہ ہوتا ہو انکار نہ کرو۔ جہاں نہ ہوتا ہو ایجاد نہ کرو۔ اور اس کے بعد جب میں ہند کو واپس آیا تو طلب کرنے پر شریک ہونے لگا اور یہ عزم رکھا کہ ان لوگوں کے عقائد کی اصلاح کی جائے۔ چنانچہ مختلف مواقع ومجالس میں ہمیشہ اس کے متعلق گفتگو کرتا رہا اور جتنے امور اصل سے زائد تھے سب کا غیر ضروری ہونا اور ان کی ضرورت کے اعتقاد کا بدعت ہونا صاف صاف بیان کرتا رہا۔ حتی کہ اس وقت میری رائے میں ان کا عقیدہ بعض کا عین توسط پر بعض کا قریب توسط کے آپہنچا۔ مگر بوجہ قدامت عادت کے عمل کے ارتفاع کی امید نہیں ہے۔ عدم شرکت میں اس اصلاح کی ہرگز توقع نہ تھی۔ ایک غرض تو شرکت سے میری یہ تھی دوسرے میں نے وہاں دیکھا کہ وعظ میں لوگ کم آتے ہیں اور ان مجالس میں زیادہ اور ہر مذاق اور ہر جنس کے چنانچہ ان مجالس میں مواقع ان کے پند ونصائح اور اصلاح عقائد واعمال کا بخوبی ملا۔ اور سینکڑوں بلکہ ہزاروں آدمی اپنے عقائد فاسدہ واعمال سیئہ سے تائب وصالح ہوگئے۔ بہت روافض سنی ہوگئے۔ بہت سے سود خوار وشرابی وبے نماز وغیرہم درست ہوگئے۔ غرض اکثر حصہ وعظ ہوتا تھا۔ دوسرا بیان برائے نام۔ تیسرے میں نے دیکھا وہاں بدون شرکت ان مجالس کے کسی طرح قیام ممکن نہیں۔ ذرا انکار کرنے سے وہابی کہہ دیا۔ در پے تذلیل وتوہین زبانی وجسمانی کے ہوگئے اور حیلہ وبہانہ ہر وقت ممکن نہیں۔ یہ تو ممکن ہے اور کرتا بھی ہوں کہ فیصدی نوے موقع پر عذر کر دیا اور دس جگہ شرکت کر لی اور شرکت بھی اس سے کہ ان لوگوں کو ہدایت ہوگی اور یوں خیال ہوتا ہے کہ اگر خود ایک مکروہ کے ارتکاب سے دوسرے مسلمانوں کے فرائض وواجبات کی حفاظت ہو تو اللہ تعالیٰ سے امید تسامح ہے۔ بہرحال وہاں بدون شرکت قیام کرنا قریب بمحال دیکھا اور منظور تھا وہاں رہنا۔ کیونکہ دنیوی منفعت بھی ہے کہ مدرسہ سے تنخواہ ملتی ہے اور بفضلہ تعالیٰ وعظ وغیرہ کے بعد تو لینے کی عادت نہیں ہے۔ باوجود اصرار کے صاف انکار کر دیتا ہوں۔ مگر تنخواہ ضرور لیتا ہوں اور دینی منفعت بھی میرے زعم میں تھی اور اب بھی ہے۔ بلکہ روز افزوں ہے کیونکہ تعلیم وتدریس ووعظ وغیرہ کا سلسلہ جاری ہے۔ ان منافع کی تحصیل کی غرض سے منظور تھا کہ قیام کروں اور بدون شرکت قیام دشوار تھا۔ اس ضرورت سے بھی شرکت اختیار کی۔ لیکن ان سب اسباب وضرورت کے ساتھ بھی اگر کسی دلیل صحیح وصریح سے مجھ کو ثابت ہو جاتا کہ اس کی شرکت موجب ناراضی اللہ ورسول کی ہے تو لاکھ ضرورتیں بھی ہوتیں سب پر خاک ڈالتا۔ بفضلہ تعالیٰ بہت سے منافع مالیہ کو

اسی وجہ سے خیر باد کہہ چکا ہوں۔ تو سیع رائے کے اسباب اوپر معروض ہو چکے ہیں۔ بہر حال میرے خیال میں یہ امور خلاف اولی ضرور ہیں مگر بمصالح دینیہ ان کے فعل میں گنجائش نظر آتی ہے اور عوام کی اصلاح بھی ساتھ ساتھ واجب سمجھتا ہوں اور اپنی وسعت کے موافق کرتا بھی رہتا ہوں اور اس کے ساتھ ایک خیال اور بھی ہوا۔ اور وہ بہت نازک بات ہے۔ وہ یہ کہ اگر یہ شرکت بالکل اللہ اور رسول کی رضاء کے خلاف ہے تو حضرت قبلہ کے صریح ارشاد کی کیا تاویل کی جائے بلکہ اہل علم کے اعتقاد و تعظیم و تعلق وارادت سے عوام کا ایہام ہے۔ اس سے ہنوز پھر کر یہی اطمینان ہوتا ہے کہ شرعاً گنجائش ضرور ہے یہ خلاصہ میرے خیالات وحالات کا تھا اب حضور جیسا ارشاد فرمادیں اگر اس میں بالکل نہیں ہے تو میں آج ہی تعلق ملازمت کو قطع کروں گا۔ رازق حقیقی حق سبحانہٗ تعالیٰ ہے قیامت میں کوئی کام نہ آئے گا مگر اس صورت میں حضرت قبلہ وکعبہ کے ساتھ شرعاً کیا تعلق رکھنا چاہئے اور حضرت کے قول وفعل کو کیا سمجھنا چاہئے اور اگر تھوڑی بہت گنجائش ہو خواہ عموماً یا خاص میری حالت جزی کی مصلحت سے تو اس گنجائش سے تجاوز نہ کیا جائے گا اور اگر اس کے کتمان کا حکم ہوگا تو انشاء اللہ تعالیٰ عمر بھر اس کا انتساب حضور حضرت کی طرف میری زبان وقلم سے نکلے گا غرض جس طرح حضور کا ارشاد ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ بسر وچشم منظور ہوگا اور شاید کچھ شبہ پیدا ہو تو بے تکلف اس کے مکرر پیش کردینے کی اجازت کا خواہاں ہوں۔

## امر دوم:

میرے تعلق سے عوام کا معتقد ہو جانا مجھ کو چند بار اس امر میں اندیشہ سخت ہوا مگر جہاں تک میں نے سوچا شاید بمشکل دو تین آدمی ایسے نکلیں گے جن کو اس وجہ سے اعتقاد ہوا اور نہ خود اپنی رائے سے بعض عوام معتقد ہو گئے۔ قبل میرے تعلق کے جن لوگوں کو مجھ سے حسن ظن تھا انہوں نے اس روایت ہی کی تکذیب کی اور جن کو کچھ احتمال سا ہوا بھی سو وہ مجھ سے بدگمان ہوئے۔ ان سے نیک گمان نہیں ہوئے اور زیادہ وہی لوگ معتقد ہیں جن کو عمر بھر بھی مجھ سے کچھ تعلق عمومی یا خصوصی نہیں ہوا۔ اب جہاں تک غور کرتا ہوں بالتعیین عدم قابلیت کے اعلان میں بہت سے مفاسد نظر آتے ہیں۔ اولاً اکثر لوگ اس تعلق کی تکذیب کرتے ہیں کیونکہ ان لوگوں نے نہ اس کا مشاہدہ کیا نہ معتبر ناقل سے ان کو یہ خبر پہنچی۔ ایک آدھ غیر معتبر آدمی اس کے ناقل ہیں۔ جن کی اکثر لوگ تکذیب کرتے ہیں اور میں نے ہمیشہ اس کا کتمان کیا۔ اگر اعلان رجوع کا کیا جائے تو مرجوع عنی کا اقرار لازم آتا ہے۔ دوسرے چونکہ ان اعلان میں صورۃً ان کی اہانت ہے اس لئے اندیشہ ہے کہ اس میں زیادہ شور وشر پھیل جائے۔ جس کا اثر معلوم نہیں احباب واقارب میں کہاں تک پہنچے اس لئے یوں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ایک خط تو بے تعلقی کی اطلاع کا ان کو لکھ دیا جائے وہ خود اگر اس کا



اظہار کردیں۔ تو اس میں کوئی فتنہ نہ ہوگا۔ کیونکہ اگر اظہار کیا جائے گا۔ تو اس عنوان میں میری اہانت کی جائے گی اور فتنہ کا احتمال ان کی اہانت میں ہے اور دوسرے لوگوں کے اطلاع کا یہ طریق ہو کہ تعیین بلا اعلان ہو جائے اور اعلان بلا تعیین خفیۃً اطلاع کردی جائے اور عام مجمع میں بطور قاعدہ کلیہ کے شرائط اہلیت بیعت کے بیان کردیئے جائیں کہ جس شخص میں فلاں فلاں امور پائے جائیں وہ قابل بیعت ہے ورنہ نہیں۔ چنانچہ بندہ نے دونوں امر کا اہتمام کیا ہے اور بھی زیادہ کرنے کا ارادہ ہے۔ چنانچہ گذشتہ جمعہ میں یہ مضمون بہت تفصیل کے ساتھ بیان کیا گیا ہے اور شرائط بیعت کو بتلا کر تمثیلاً حضور والا کا اسم گرامی بھی بتلادیا کہ جس شیخ کی ایسی شان ہو اس کا غلام بننا چاہئے۔ ورنہ اجتناب چاہئے۔ اس مضمون کو مکرر بھی بیان کرنے کا ارادہ ہے اور خاص طور پر بالتعیین بعض سے کہا جاتا ہے بعض سے کہنا باقی ہے۔ بلکہ یہ فکر ہے کہ جو لوگ اپنی رائے سے بھی معتقد ہو گئے ہیں ان کو بھی جہاں تک قدرت ہو سمجھا دیا جائے۔ چنانچہ بعض مواقع پر کامیابی ہوئی بلکہ یوں خیال ہے کہ خود صاحب تعلق کو بھی بذریعہ خط امور حقہ پہنچائے جائیں اور دعا بھی کی جائے۔ خلاصہ یہ کہ جس طرح یہ تعلق ستر اہوا ہے قطع تعلق بھی ستر اہو جائے۔ اور جس قدر اس میں جہر و اعلان ہوا ہے قطع تعلق میں بھی جہر و اعلان ہو جائے بلکہ طریق مذکور میں جہر و اعلان کسی قدر زیادہ ہی ہے اس صورت میں مقصود بھی حاصل ہو جائے گا اور فتنہ بھی نہ ہوگا۔ ورنہ بہت سے خلجانات معلوم ہوتے ہیں۔ لیکن اگر شرعاً یہ طریق کافی نہ ہو اور مشاق ومتاعب کا برداشت کرنا ضروری ہو تو بفضلہ تعالیٰ اللہ ورسول کی تحصیل رضا میں مجھ کو یہ سب کچھ گوارا ہے اگر اللہ ورسول ناراض رہے تو جان ومال وآبرو کو کیا چولھے میں ڈالوں گا۔

احقر نے بلا تکلف اپنا مافی الضمیر پورا پورا حضور میں عرض کردیا۔ اب حضور ان مضامین میں اور میرے مصالح دینیہ واخرویہ میں خوب غور فرما کر ارشاد فرمادیں۔ میں ہندوستان میں بجز حضور والا کے کسی عالم یا درویش پر اطمینان کامل نہیں رکھتا۔ نہ کسی کو اپنا خیر خواہ سمجھتا ہوں۔ نہ کسی سے اس قدر عقیدت ومحبت وعظمت ہے۔ حضور کی تحقیق کو اوروں کے لطف پر ترجیح دیتا ہوں۔ گو ان امور کا عرض کرنا گستاخی سے خالی نہیں مگر اللہ جانے ولولہ قلبی اس عرض کا باعث ہے۔ آج کل بحصول رخصت وطن میں ہوں۔ بوجہ حجاب اور نیز بایں خیال کہ مشافہۃً اس قدر انبساط ممکن نہ تھا حاضری سے قاصر رہا۔ ۲۲۔ کو اپنے مدرسہ چلا جانے کا ارادہ ہے۔ اگر ۱۹۔ کو بھی جواب تحریر فرمایا جائے تو یہاں مل سکتا ہے ورنہ مدرسہ میں۔ اب آخر عرض ہے کہ اگر کوئی مضمون خلاف مزاج والا ہوا ہو تو معاف فرمایا جائے۔ دوسرے توقف جواب سے شاید حضور کو انتظار کی تکلیف ہوئی اس کو عفو فرمایا جائے۔

زیادہ آداب والسلام خیر ختام فقط ۱۳۔ ذی الحجہ ۱۳۱۲ھ

